سکولوں کالجوں اور دینی مدارس کے طلبا و طالبات کے لئے جامع کتاب

# سیرۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

# کوئز



مؤلف:
عقیل احمد

نوریہ رضویہ پبلیکیشنز

# سیرۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

## کوئز

سکولوں، کالجوں اور دینی مدارس کے طلباء و طالبات کے لئے جامع کتاب



مؤلف:
عقیل احمد

نوریہ رضویہ پبلیکیشنز
۱۱۔ گنج بخش روڈ لاہور
042-7313885

تزئین واہتمام
سید شجاعت رسول شاہ قادری



| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | --------- | سیرۃ الرسول ﷺ کوئز |
| مؤلف | --------- | عقیل احمد |
| تاریخ اشاعت | --------- | ربیع الاول ۱۴۲۵ھ، مئی ۲۰۰۴ء |
| تعداد | --------- | 1100 |
| مطبع | --------- | اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز، لاہور |
| ناشر | --------- | نوریہ رضویہ پبلی کیشنز لاہور۔ |
| کمپیوٹر کوڈ | --------- | 1N-84 |
| قیمت | --------- | 50/- روپے |

ملنے کے پتے

نوریہ رضویہ پبلی کیشنز

11 گنج بخش روڈ، لاہور فون: 7313885

مکتبہ نوریہ رضویہ

گلبرگ اے، فیصل آباد فون: 626046

# فہرست

# حروف سپاس

سیّد المرسلین رحمتہ للعالمین شفیع المذنبین، خاتم النبین جنابِ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرت طیبہ کا ہر پہلو اتنا ضیاء بار ہے کہ اس کی ضیاء پاشیوں سے نہ صرف یہ عالم رنگ و بو منور ہو رہا ہے بلکہ امید واثق ہے کہ اسی خورشید منیر سے قبر و محشر بھی جگمگا اٹھیں گے۔

آج کے اس نفسا نفسی اور مادہ پرستی کے دور میں ضرورت اس امر کی ہے کہ ہم زیادہ سے زیادہ ایسے مواقع پیدا کریں جس میں سیرتِ سرورِ کونین ﷺ کے تذکرے ہوں تاکہ لوگ اپنی زندگیوں کو سیرت رسول ﷺ کے سانچے میں ڈھال سکیں اور ربِ کائنات کے لطف و کرم کے مستحق ہو سکیں لیکن یہ بات بڑی ہی تکلیف دہ ہے کہ ہمارے اکثر نام نہاد علماء اختلافی مسائل چھیڑ کر عوام کو ذہنی خلجان میں مبتلا کر دیتے ہیں اور جس مقصد کے لیے لوگ ان کے پاس جاتے ہیں اور جب انہیں وہ مقصد حاصل نہیں ہوتا تو وہ لامحالہ دین سے بیگانگی اختیار کرتے چلے جاتے ہیں گزشتہ کئی سالوں کی اس روش ہی نے نئی نسل کو دین سے دور کیا اور مسجد و مدرسہ کے نام سے وحشت اور قرآن و حدیث کے احکامات سے اکتاہٹ جیسے انداز سامنے آئے۔

ایک وہ دور تھا کہ جب لوگوں کی زندگیوں سے بالعموم اور اولیاء کرام کی زندگیوں سے بالخصوص سیرت محمدی کے جلوے نظر آتے تھے اور ان کا کردار ہی دوسروں کو دعوت دین دیتا تھا اور لوگ بلا تامل اتباع مصطفیٰ کو حرز جان بنا لیتے تھے۔

اس بات میں کسی کو تردد نہیں کہ کائنات میں جتنا حضور اکرم ﷺ کی ذات اقدس کے بارے میں لکھا گیا ہے اور مزید لکھا جا رہا ہے اتنا کسی اور ہستی کے بارے میں نہیں لکھا گیا اور لکھا بھی کیسے جاتا حضور ﷺ جیسی ہمہ گیر اور جامع ذات کسی کی ہوتی تو لکھا جاتا۔ مسلمانوں کو اس بات پر بڑا فخر ہے کہ ان کے نبی کی ذات کے بارے میں ایک ایک بات صفحۂ قرطاس پر موجود ہے۔ لیکن صرف بات فخر کرنے ہی سے نہیں بنے گی جب تک عملی طور پر ہمارا کردار نہ درست ہو۔

اگر ہم برکتوں سے معمور اور مسرتوں سے بھرپور زندگی گزارنے کے خواہاں ہیں تو ہم کو اپنے شب و روز اپنے کریم آقا کی اتباع و سیرت کے مطابق گزارنے ہوں گے یقیناً ہمارا ایسا عمل رضائے الٰہی اور دخول جنت کا باعث ہوگا۔

زیرِ نظر کتاب میں حضور اکرم ﷺ کی سیرت طیبہ کو سوال و جواب کی صورت میں نہایت ہی عام فہم انداز میں پیش کیا گیا ہے تا کہ ہر عمر کے طالب علم مستفید ہو سکیں اور اپنی زندگی کو بہتر بنا سکیں اس کتاب کی رہنمائی میں میں ایک ایسی شخصیت کا ممنون ہوں اور ہمیشہ مشکور رہوں گا جو تقریباً نصف صدی سے قرآن و حدیث کے فیوضات بانٹنے میں مصروف ہیں اور سچ بات تو یہ ہے کہ مجھ میں جو دین کی محبت راسخ ہوئی ہے وہ انہی یعنی شیخ الحدیث والتفسیر حضرت علامہ مولانا مفتی احمد یار خاں رضوی صاحب ہی کی وجہ سے ہے ورنہ کہاں مجھ سا عاصی اور کہاں سیرت سرور کونین ﷺ ۔ اللہ تعالیٰ ہمارے حضرت صاحب کو طالبانِ حق کی علمی تشنگی کو بجھانے کی مزید توفیق عطا فرمائے۔ (آمین)

اس کے علاوہ میرے دوست اور ڈائریکٹر نوریہ رضویہ پبلشرز جناب محترم سیّد شجاعت رسول شاہ قادری صاحب جو کہ بڑی ہی محبت اور اعتماد کرتے ہوئے مجھ کو لکھنے کا حکم فرماتے ہیں اور پھر بعد میں اس کو کتابی شکل دینے میں بھی اپنی بھرپور مساعی سے کام لیتے ہیں اللہ تعالیٰ شاہ صاحب کے ادارے اور ان کے اہل خانہ کو سلامت و مامون رکھے۔

آخر میں اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اس کتاب کو اپنے حبیب مکرم ﷺ کے صدقے قبول فرما کر اس کے پڑھنے اور عمل کرنے والوں پر اپنی رحمتوں اور نوازشوں کی برسات فرمائے۔ آمین۔

عقیل احمد

# تاثر

شیخ الحدیث والتفسیر حضرت علامہ مولانا مفتی احمد یار خاں رضوی صاحب
صدر المدرس جامعہ حنفیہ اشرف المدارس اوکاڑہ

حامداً ومصلیاً ومسلماً امابعد! اس پرفتن دور میں جبکہ ہر طرف ایسی کتب کے پڑھنے کا شوق لوگوں میں پایا جاتا ہے۔ جس سے نہ اخلاق کی تربیت ہوتی ہے اور نہ اسلامی معلومات کا حصول نصیب ہوتا ہے۔ مخرب اخلاق مواد کا کثرت سے شائع ہونا کسی سے مخفی نہیں۔ ایسے حالات میں ایسی کتاب کا لکھنا جس سے حسن اخلاق اور اسلامی معلومات کا حصول میسر ہو ایک نعمت عظیمہ سے کم نہیں۔ میرے عزیز پروفیسر عقیل احمد نے بڑی محنت اور کاوش سے حضور نبی کریم علیہ التحیۃ والتسلیم کی سیرت طیبہ کے متعلق معلومات کو سوالاً جواباً جمع کرنے کی علی سبیل التوفیق سعی فرمائی ہے۔ مولیٰ تعالیٰ اپنے محبوب کریم کے صدقے سے ان کی اس کوشش کو قبول فرما کر دونوں جہانوں کی سعادت کا ذریعہ بنائے۔ آمین۔ اور انہیں مزید ایسی اسلامی معلوماتی کتب کے تحریر فرمانے کی توفیق عطا فرمائے۔ کتاب کو بعض مقامات سے دیکھنے پڑھنے کا موقع میسر آیا۔ کتاب واقعی معلوماتی ہے مولیٰ تعالیٰ پڑھنے والوں کو دینی مذہبی برکات سے بہرور فرمائے۔

ابوالطفر احمد یار غفرلہ

س: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا روز ولادت بتائیں؟
ج: پیر
س: حضور اکرم ﷺ کا ماہِ ولادت لکھیں؟
ج: ربیع الاول
س: حضور اکرم کا سن ولادت لکھیں۔
ج: صبح صادق
س: حضور اکرم ﷺ کا شہر ولادت لکھیں
مکہ مکرمہ
س: حضور اکرم ﷺ کا مقام ولادت لکھیں۔
ج: مکہ کا ایک مقام ہے سوق اللیل یہاں آپ پیدا ہوئے۔
س: آپ کی ولادت کے وقت کیا چند اہم واقعات رونپذیر ہوئے؟
ج: آتش کدہ فارس کی آگ بجھ گئی کعبہ کے تمام بت اوندھے ہو گئے۔
س: آپ کی ولادت سے قبل کون سا اہم واقعہ رونپذیر ہوا تھا؟
ج: واقعہ فیل
س: ولادت کے وقت آپ کی والدہ ماجدہ نے کیا دیکھا؟
ج: ان (حضرت آمنہ) سے ایک نور نکلا جس کی روشنی میں انہوں نے شام کے محلات دیکھ لیے۔
س: آپ کے دادا نے آپ کی ولادت کے عین موقع پر کیا دیکھا؟
ج: خانہ کعبہ ان کی گھر کی طرف جھک رہا ہے۔
س: آپ کے دادا ولادت کے وقت کہاں تشریف فرما تھے؟
ج: مکہ مکرمہ میں
س: آپ کے والد ماجد آپ کی ولادت سے کتنا عرصہ پہلے فوت ہوئے؟
ج: چند ماہ قبل آپ کے والد کا انتقال ہو گیا تھا۔
س: آپ کے والد کس قبیلہ سے تعلق رکھتے تھے؟
ج: بنو ہاشم
س: آپ کی والدہ کس قبیلہ سے تعلق رکھتی تھیں؟
ج: بنو زہرہ

س: آپ کی جب ولادت ہوئی تو آپ کس حالت میں تھے۔

ج: ناف بریدہ صاف ستھرے تھے اور جسم اطہر سے خوشبو آ رہی تھی۔

س: دنیا میں رونق افروز ہوتے ہی آپ کی زبان مبارک پر کون سے الفاظ تھے؟

ج: آپ کا سر مبارک سجدے میں تھا اور یہ الفاظ زبان پر تھے کہ خدایا میری امت کو بخش دے۔

س: آپ کے ننھیال کس علاقہ میں رہتے تھے؟

ج: یثرب (مدینہ) میں

س: آپ کے والد کتنی عمر میں فوت ہوئے؟

ج: چوبیس سال

س: آپ کے کس چچا نے آپ کی ولادت کی خوشی میں لونڈی کو آزاد کیا؟

ج: ابولہب

س: آپ کے کون سے چچا آپ کے رضاعی بھائی بھی تھے؟

ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ

س: ولادت کے بعد آپ کتنے دن تک اپنی والدہ کے پاس رہے؟

ج: تقریباً ایک ہفتہ

س: آپ کے دادا نے ولادت کے کتنے روز بعد آپ کا عقیقہ کیا؟

ج: ساتویں دن

س: آپ اپنے روز ولادت کو کس طرح منایا کرتے تھے؟

ج: روزہ رکھتے تھے۔

س: آپ کی دائی (آیا) کا تعلق کس قبیلہ سے تھا؟

ج: بنوسعد

س: آپ کی رضاعی ماں ایک لونڈی بھی تھیں ان کا نام بتائیں۔

ج: ثوبیہ

س: حضرت حلیمہ جب آپ کو ساتھ لے کر چلیں تو کس پر سوار تھیں؟

ج: حمار پر

س: حضرت حلیمہ نے گھر پہنچتے ہی آپ کی کیا برکت دیکھی؟

ج: بکریوں نے خوب دودھ دیا۔

س: آپ کے رضاعی بہن بھائی کتنے تھے؟

ج: چار

س: حضرت حلیمہ کے ہاں آپ کتنا عرصہ رہے۔

ج: تقریباً چار سال

س: حضرت حلیمہ کے ہاں رہتے ہوئے آپ کے ساتھ کون سا واقعہ پیش آیا۔

ج: سینہ مبارک چاک ہوا تھا۔

س: آپ اپنے رضاعی بھائیوں کے ساتھ کیا کرتے تھے؟

ج: بکریاں چرایا کرتے تھے۔

س: بستر پر لیٹے ہوئے آپ کی نگاہ اور انگلی کس طرف ہوتی تھی۔

ج: آپ کی نظر آسمان کی طرف ہوتی اور انگلی مبارک چاند کی طرف ہوتی تھی۔

س: آپ کے رضاعی باپ یعنی حضرت حلیمہ سعدیہ کے شوہر کا کیا نام تھا؟

ج: حارث بن ابوالعزیٰ

س: آپ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کس بیٹے کی اولاد سے ہیں۔

ج: حضرت اسماعیل علیہ السلام

س: آپ کی ولادت کے مفصل واقعات جن کتب میں مذکور ہیں ان میں سے چند ایک کے نام لکھیں۔

ج: السیرۃ الحلبیہ، سبل الہدیٰ، الخصائص الکبریٰ، مدارج النبوت، ضیاء النبی اور بہت سی کتابوں ولادت کے تذکرے موجود ہیں۔

س: آپ کے نانا کا کیا نام ہے؟

ج: وہب

س: آپ کی نانی کا کیا نام ہے؟

ج: برہ

س: آپ کے دادا کا پورا اور اصلی نام کیا ہے؟

ج: عبدالمطلب عامر اور لقب شیبہ تھا

س: آپ کی دادی کا کیا نام ہے؟

ج: فاطمہ

س: آپ کی پھوپھیاں کتنی تھیں؟

ج: چھ

س: آپ کی کس پھوپھی نے آپ کے ساتھ غزوات میں حصہ لیا۔

ج: حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا

س: آپ کے کون سے چچا آپ کے وصال کے بعد حیات رہے؟

ج: حضرت عباس رضی اللہ عنہ

س: آپ کا نام محمد ﷺ کس نے رکھا؟

ج: آپ کے دادا نے رکھا۔

س: آپ کا نام احمد ﷺ کس نے رکھا؟

ج: آپ کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ نے۔

س: آپ کی عمر کتنی تھی جب آپ کا عقیقہ کیا گیا؟

ج: پیدائش کے چھ روز بعد ساتویں دن

س: آپ کے دادا عبدالمطلب کا کتنی عمر میں وصال ہوا؟

ج: تقریباً 85 سال کی عمر میں

س: آپ کی والدہ کا جب وصال ہوا تو ان کو کس مقام پر دفن کیا گیا؟

ج: مقام ابواء

س: آپ کی والدہ کی کون سی خادمہ آپ کے والدہ کی وفات کے بعد مکہ لائیں؟

ج: ام ایمن

س: آپ کے نام محمد، احمد کا مطلب کیا ہے؟

ج: محمد کا مطلب ہے جس کی بہت زیادہ تعریف کی جائے احمد کا مطلب ہے بہت زیادہ تعریف کرنے والا۔

س: آپ کی ولادت باسعادت حضرت عیسیٰ سے کتنے عرصہ بعد ہوئی؟

ج: 571 سال بعد

س: آپ کے دادا کو آپ کی ولادت کی خبر کس نے دی؟

ج: ام ایمن نے

س: پیدائش کے بعد آپ کے دادا آپ کو کہاں لے کر گئے؟

ج: خانہ کعبہ میں

س: آپ نے کتنی خواتین کا دودھ پیا؟

ج: آٹھ یا چھ

س: حضرت حلیمہ سعدیہ کا دودھ آپ نے کتنا عرصہ پیا؟

ج: تقریباً دو سال

س: حضور کی ولادت کے وقت کس آتش کدہ کی آگ جو ایک ہزار سال سے ایک لمحہ کے لیے بھی نہیں بجھی تھی (عبادت کے لیے) بجھ گئی؟

ج: فارس

س: آپ نے اپنی والدہ ماجدہ کا مستقل دودھ کیوں نہیں پیا؟

ج: عرب میں رواج تھا کہ بچوں کو دائی سے دودھ پلواتے تھے۔

س: آپ کی پیدائش کے وقت شہنشاہ فارس کے محل کے کتنے کنگرے (مینار) زلزلہ سے ٹوٹ کر گر پڑے؟



ج: چودہ

س: آپ کی پیدائش کے ساتھ ہی مکہ میں کیا تبدیلی آئی؟

ج: مکہ میں قحط دور ہو گیا۔

س: آپ کی کون سی رضاعی بہن آپ سے بہت زیادہ محبت کرتی تھیں؟

ج: شیما

س: وہ حضرت شیما آپ کو کیا لوریاں دیتی تھیں؟

ج: یا رب ابق لنا محمد حتی اراہ یا فعا واصررا

اے میرے رب محمد ﷺ کو ہمارے لیے سلامت رکھ یہاں تک کہ میں آپ کو جوان دیکھوں۔

ثم اراہ سیدا مسودا واکبت اعادیہ معاوالحسدا

یہاں تک کہ میں آپ کو سردار دیکھوں جس کی سب اطاعت کرتے ہوں اور ان کے دشمنوں اور حاسدوں کو ذلیل ورسوا کر

س: آپ اپنی رضاعی والدہ حضرت حلیمہ سعدیہ کا کس طرح احترام کیا کرتے تھے؟

ج: ان کے لیے اٹھ کر کھڑے ہو جایا کرتے تھے اور ان کی جو ضرورت ہوتی پوری کرتے۔

س: حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ عنہا کی قبر مبارک کہاں ہے؟

ج: آپ کی قبر مبارک جنت البقیع مدینہ منورہ کے قبرستان میں ہے۔

س: حضرت حلیمہ سعدیہ کی حضور کے ساتھ دوبارہ ملاقات (یعنی رضاعت وبچپن کے زمانے کے بعد) کب اور کتنی بار ہوئی؟

ج: دو بار! ملاقات ہوئی ایک مرتبہ حضرت حلیمہ سعدیہ کی قوم قحط میں مبتلا ہوئی تو وہ حضور کے پاس تشریف لائیں حضرت خدیجہ نے حضرت حلیمہ کو چالیس بکریاں اور کئی اونٹ عطا کیے۔
دوسری بار غزوہ حنین کے موقع پر ملاقات ہوئی۔

س: آپ کی عمر مبارک کتنی تھی جب حضرت حلیمہ نے آپ کو حضرت آمنہ آپ کی والدہ کے سپرد کیا؟

ج: تقریباً چار سال کے تھے۔

س: حضرت آمنہ کا جب وصال ہوا تو آپ کی عمر کیا تھی؟

ج: چھ سال

س: حضرت آمنہ کے ساتھ آپ کس مقام پر تھے جب ان (حضرت آمنہ) کا انتقال ہوا۔

ج: مقام ابواء

س: والدہ کے وصال کے بعد آپ کی پرورش کس نے کی؟

ج: آپ کے دادا حضرت عبدالمطلب نے

س: آپ کے دادا کی جب وفات ہوئی تو اس وقت آپ کی عمر مبارک کیا تھی؟

ج: آٹھ سال

س: دادا کی وفات کے بعد آپ کی پرورش کا ذمہ کس نے لیا؟

ج: آپ کے چچا ابوطالب نے

س: اپنے چچا کے ساتھ آپ نے پہلا سفر کہاں کیا؟

ج: شام کا

س: پہلے سفر کے وقت آپ کی عمر کتنی تھی؟

ج: بارہ سال

س: یہ سفر کس نوعیت کا تھا؟

ج: تجارتی نوعیت کا تھا

س: دوران سفر کون سی بات آپ کو سب سے ممتاز کر رہی تھی؟

ج: آپ کا چہرہ مبارک دور سے ہی چمکتا ہوا دکھائی دیتا تھا۔

س: سفر میں آپ سے کس راہب نے ملنے کی خواہش ظاہری کی؟

ج: بحیرہ راہب

س: آپ کو دیکھ کر اس راہب نے آپ کے چچا کو کیا کہا؟

ج: اس میں (حضرت محمد ﷺ) آخری نبی ہونے کی تمام نشانیاں موجود ہیں اسے واپس لے جاؤ اور یہود کے شر سے بچاؤ۔

س: آپ کے چچا نے راہب کی باتیں سن کر کیا عمل کیا؟
ج: آپ کو واپس مکہ بھیج دیا۔
س: اپنے چچا کے گھر میں آپ کس طرح رہتے تھے؟
ج: بڑے اطمینان کے ساتھ اور نہ کسی کو تنگ کرتے۔
س: بچپن میں آپ جب صبح اٹھتے تو کس کیفیت میں ہوتے؟
ج: ایسے ہوتا تھا جیسے منہ پہلے ہی دھلا ہوا ہے۔
س: بچپن میں آپ دن کس طرح گزارتے تھے؟
ج: اکثر حرم شریف بیٹھتے تھے
س: آپ جب دستر خوان پر کھانا کھانے بیٹھتے تو آپ کی وجہ سے کیا ہوتا؟
ج: آپ کی وجہ سے کھانے میں برکت ہوتی تھی۔
س: جب آپ دھوپ میں چلتے تو آپ پر کس چیز کا سایہ ہوتا؟
ج: آپ پر بادل کا سایہ ہوتا تھا۔
س: کیا بچپن میں آپ نے کبھی عام بچوں کی طرح ضد کی؟
ج: کبھی نہیں کی۔
س: آپ کے دادا آپ کو دیکھ کر کیا فرمایا کرتے تھے؟
ج: بخدا! اس کی شان نرالی ہے اس کو وہ شرف حاصل ہوگا جو نہ تو کسی کو پہلے ملا ہے نہ آئندہ ملے گا۔
س: آپ کے بچپن کے چند خاص واقعات لکھیں۔
ج: شق صدر ہوا، شام کی طرف سفر کیا، عیسائی راہب نے آپ کے آخری نبی ہونے کے بارے میں بتایا۔
س: آپ کے بچپن میں گہرے دوست کون تھے؟
ج: حضرت ابوبکر صدیق
س: بچپن میں جب آپ اکثر لوگوں کو بت پرستی میں مبتلا دیکھتے تو آپ کا ردعمل کیا ہوتا؟
ج: آپ کو کراہت ہوتی تھی۔
س: شق صدر کا پہلا واقعہ کتنی عمر میں پیش آیا؟
ج: چار سال کی عمر میں

س: آپ اس وقت (شق صدر کے وقت) کہاں تھے؟
ج: بکریاں چرا رہے تھے۔
س: آپ کے ساتھ کون تھا؟
ج: آپ کا رضاعی بھائی تھا۔

س: جوانی میں آپ کس طرح کے تھے؟
ج: بڑے وجیہہ اور باوقار تھے۔
س: کفار مکہ آپ کو کس نام سے پکارتے تھے؟
ج: صادق اور امین
س: تمام اہل مکہ کا آپ کی کس بات پر اتفاق تھا؟
ج: صداقت اور دیانت و شرافت پر
س: عالم شباب میں آپ کا پیشہ کیا تھا؟
ج: تجارت
س: تجارت کی غرض سے آپ کہاں تشریف لے کر جاتے تھے؟
ج: شام
س: مکہ کی کس مالدار خاتون نے آپ کو اپنے ساتھ تجارت کرنے کی دعوت دی؟
ج: حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے۔
س: حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ آپ نے کس تجارتی اصول پر تجارت کی؟
ج: مضاربت کے اصول پر
س: حضرت خدیجہ کا مال تجارت لے کر آپ کس ملک میں گئے؟
ج: شام میں
س: آپ کے ساتھ حضرت خدیجہ نے کس کو بھیجا
ج: میسرہ جو حضرت خدیجہ کا غلام تھا۔
س: حضرت خدیجہ کے غلام نے حضور ﷺ کے بارے میں حضرت خدیجہ کو کیا بتایا؟
ج: حضور کی دیانت داری اور کاروبار میں برکت کا بتایا۔
س: حضرت خدیجہ کو حضور کے ساتھ تجارت میں کتنا فائدہ ہوا؟
ج: دوگنا فائدہ ہوا۔
س: رسول اکرم نے نبوت سے قبل کتنے غیر ملکی سفر کیے؟
ج: دو
س: حضور ﷺ نے یہ سفر کس غرض سے کیے؟
ج: تجارتی

س: آپ کی کون سی چچی آپ کا بہت خیال رکھتی تھیں؟
ج: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا
س: آپ کی یہ چچی کس کی زوجہ تھیں؟
ج: ابوطالب کی۔
س: حضرت فاطمہ آپ کی چچی کس کی ماں تھیں؟
ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی۔
س: حضور پہلی مرتبہ کس جنگ میں شریک ہوئے؟
ج: حرب فجار
س: اسی جنگ میں آپ کی عمر مبارک کیا تھی؟
ج: پندرہ سال
س: کیا حضور نے اس جنگ میں مقاتلہ (قتال) کیا تھا؟
ج: نہیں۔
س: اس جنگ کا دورانیہ کتنا ہے؟
ج: دس سے پندرہ روز
س: حضورؐ کے عہد شباب میں جو معاہدہ ہوا تھا اس کا نام بتائیں؟
ج: حلف الفضول
س: اس معاہدے کا مقصد کیا تھا؟
ج: امن وامان قائم رکھنا
س: اس معاہدے کو حلف الفضول کیوں کہا جاتا ہے؟
ج: اس لیے کہ معاہدے میں اکثر ایسے لوگ شریک ہوئے جن کے نام کا پہلا لفظ فضل تھا۔
س: معاہدہ کروانے میں کون پیش پیش تھا؟
ج: فضل بن افضالہ، فضل بن وداعہ، فضل بن حارث
س: جنگ فجار کی وجہ تسمیہ کیا تھی؟
ج: بعض حرام کاموں کو حلال قرار دے دیا گیا تھا۔
س: حضور نے کتنی عمر میں اس جنگ میں شرکت فرمائی؟
ج: پندرہ سال۔

س: حضور اس جنگ میں کیا کرتے رہے؟
ج: اپنے چچاؤں کو تیر اٹھا اٹھا کر دیتے۔
س: سوق عکاظ کیا تھا؟
ج: عرب میں ایام جاہلیت کا سب سے بڑا بازار تھا۔
س: جب قریش نے خانہ کعبہ کی تعمیر شروع کی تھی اس وقت حضور کی عمر مبارک کتنی تھی؟
ج: 35 سال
س: کعبہ کو از سرِ نو تعمیر کرنے کا مقصد کیا تھا؟
ج: پرانی عمارت میں شگاف پڑ گیا تھا اس لیے گرا کر نئے سرے سے تعمیر کی گئی۔
س: تعمیر کعبہ کے دوران سرداران عرب کا کسی بات پر جھگڑا ہوا تھا۔
ج: حجر اسود کے لگانے پر
س: یہ اختلاف کتنے روز جاری رہا؟
ج: ۵ دن
س: اس جھگڑے میں ثالثی کے فرائض کس نے ادا کیے؟
ج: حضور اکرم ﷺ
س: حجر اسود کو اس جگہ پر کس نے اپنے ہاتھ سے نصب کیا؟
ج: حضور اکرم ﷺ
س: حضور نے جھگڑے کا خاتمہ کس طرح فرمایا؟
ج: حجر اسود کو لے کر ایک چادر میں رکھا اور آپ نے تمام قبائل سے فرمایا۔ جو بڑے چار تھے کہ چادر کا ایک ایک کونہ پکڑ لیں اس طرح انہوں نے کیا اور جھگڑے کا خاتمہ ہوا۔
س: حضور ﷺ نے کس دن حجر اسود کو اس جگہ پر نصب فرمایا؟
ج: پیر
س: یہ واقعہ بعثت سے کتنا عرصہ پہلے کا ہے؟
ج: ۵ سال
س: حجر اسود کا مطلب کیا ہے؟
ج: سیاہ پتھر
س: اس کو کیوں چوما جاتا ہے؟

ج: کیوں کہ یہ جنتی پتھر ہے اور حضور ﷺ نے بھی اس کو چوما ہے اس لیے تمام مسلمان چومتے ہیں۔

س: تعمیر کعبہ سب سے پہلے کس نے کی؟

ج: فرشتوں نے پیدائش آدم سے پہلے۔

س: تعمیر کعبہ دوسری بار کس نے کی؟

ج: حضرت ابراہیم اور حضرت اسماعیل علیہ السلام

س: البلد الامین کس شہر کو کہا جاتا ہے؟

ج: مکہ مکرمہ کو

س: حضور کے خاندان کے پاس کعبہ کی کون سی خدمت سپرد تھی؟

ج: زائرین بیت اللہ کو پانی پلانا۔

س: بعثت کے بعد حضور ﷺ نے کون سا کام جو بعث سے پہلے ہوا تھا پسند فرمایا؟

ج: معاہدہ حلف الفضول

س: ان لوگوں کے نام بتائیں جو آپ کے اعلان نبوت سے پہلے حق کے متلاشی تھے۔

ج: زید بن عمرو، ورقہ بن نوفل، عبیدہ بن جحش، عثمان بن حارث

س: کیا حضور ﷺ کے اعلان نبوت سے پہلے بھی کچھ لوگ دین حق پر تھے؟

ج: جی ہاں

س: ان کے نام لکھیں۔

ج: ورقہ بن نوفل، زید بن عمرو بن نفیل، ابوقیس صرقہ بن ابی انس اس کے علاوہ چند اور لوگ تھے۔

س: قبلہ کا لغوی معنی کیا ہے؟

ج: توجہ کا مرکز

س: صفا مروہ سے کیا مراد ہے؟

ج: دو پہاڑیاں ہیں مکہ میں

س: وہاں سعی کیوں کی جاتی ہے؟

ج: کیونکہ وہاں حضرت اسماعیل کی والدہ آپ ک لیے پانی کی تلاش میں دوڑی اللہ کو یہ انداز اتنا پسند آیا کہ تمام مسلمانوں پر (حج اور عمرہ کے دنوں میں یہاں پر سعی کرنا لازم کر دیا)

س: آب زم زم کیوں متبرک ہے؟

ج: یہ پانی اللہ کے نبی حضرت اسماعیل علیہ السلام کے ایڑیاں رگڑنے سے زمین سے نکلا اس لیے متبرک ہے اور جبرائیل نے یہاں اپنا پر بھی مارا تھا۔

س: مقام ابراہیم سے کیا مراد ہے؟

ج: جہاں حضرت ابراہیم نے کھڑے ہو کر کعبہ کی تعمیر فرمائی تھی۔

س: حضرت ابراہیم نے اپنے کس بیٹے کے ساتھ مل کر کعبہ کی تعمیر فرمائی؟

ج: حضرت اسماعیل علیہ السلام

س: حضرت ابراہیم نے اہل مکہ کے لیے اللہ سے کیا دعائیں مانگی؟

ج: (۱) ان میں نبی بھیج جو ان کو کتاب و حکمت کی تعلیم دے (۲) اس شہر کے مکینوں کو تمام نعمتوں سے مالا مال کر دے۔

س: حضرت ابراہیم کی دعاؤں کا ذکر قرآن کی کس سورت میں ہے؟

ج: سورۂ بقرہ

س: کیا اللہ نے قرآن میں مکہ کی قسم اٹھائی ہے؟

ج: جی ہاں

س: اللہ نے مکہ کی قسم کیوں اٹھائی؟

ج: اس لیے کہ حضور اس شہر میں پیدا ہوئے اور یہاں رہے۔

س: اس قسم کا ذکر قرآن کی کس سورت میں ہے؟

ج: سورۃ البلد

س: بعثت سے پہلے کا کوئی خاص واقعہ لکھیں۔ جو خود حضور ﷺ نے بیان کیا ہو؟

ج: تعمیر کعبہ والا واقعہ، حرب فجار والا واقعہ حلف الفضول والا واقعہ

س: بعثت سے قبل حضور کے نمایاں ترین دوستوں کی تعداد کتنی تھی؟

ج: چار

س: کون کون آپ کے دوست تھے؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق، حکیم بن حزام، ضماد بن ثعلبہ، قیس بن سائب مخزومی

س: آپ کے بعثت سے پہلے کے اس دوست کا نام بتائیں جنہوں نے قبول اسلام کے بعد آپ کی بہت زیادہ خدمت کی؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

س: حضرت ابوبکر صدیق کس کے بیٹے تھے؟

ج: ابوقحافہ (عامر) کے

س: کس قبیلہ سے تعلق رکھتے تھے؟

ج: بنوتیم

س: عرب کا سب سے قدیم بت کونسا تھا؟

ج: منات

س: خانہ کعبہ کے اندر نصب بتوں میں سے سب سے بڑا بت کونسا تھا؟

ج: ہبل

س: مکہ مکرمہ کے نزدیک کونسا وہ پہاڑ تھا جہاں حضور نے عبادت وریاضت کی۔

ج: جبل نور

س: ظہور اسلام سے قبل جو قدیم قبائل عرب فنا ہو چکے تھے انہیں کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

ج: عرب بائدہ

س: اہل عرب کس خاص موقع پر گھر میں دروازے کی بجائے کھڑکی کے راستے داخل ہوتے تھے۔

ج: حج کے دنوں میں احرام باندھنے کے بعد

س: عرب میں تین قدیم قومیں کونسی آباد تھیں؟

ج: (۱) بائدہ (۲) مستعربہ (۳) عاربہ

س: یمن کے یہودی بادشاہ نے نجران کے عیسائیوں پر کیا ظلم کیا؟

ج: خندقیں کھود کر ان میں آگ جلائی اور ان عیسائیوں کو ان آگ سے بھری ہوئی خندقوں میں پھینک دیا۔

س: قرآن پاک میں اس واقعہ کو کس نام سے بیان کیا گیا ہے؟

ج: اصحاب الاخدود

س: اسلام سے پہلے عرب میں سردار کا انتخاب کس بناء پر ہوتا تھا؟

ج: مال ودولت اور خاندانی وجاہت کی بنا پر

س: عرب میں حرمت والے مہینے کون سے تھے؟

ج: ذیقعد، ذالحج، محرم، رجب

س: قبل از اسلام عورتوں کی کیا حالت تھی؟

ج: بہت بری تھی بہت ہی زیادہ ظلم وستم کا شکار ہوتی تھیں۔

س: قبل از اسلام بچیوں سے کیا سلوک کیا جاتا تھا؟

ج: زندہ در گور کر دیا جاتا تھا (یہ بعض قبائل عرب کا طریقہ تھا)

س: عربوں کی معاشی حالت کیسی تھی؟

ج: عربوں کی معاشی حالت اچھی نہیں تھی ان میں حضری لوگوں کی مالی حالت بہتر تھی اور بدوی معاشی طور پر کافی پست تھے۔

س: عربوں کا ذریعہ معاش کیا کیا تھا؟

ج: کھیتی باڑی، گلہ بانی، تجارت

س: عربوں کی سیاسی حالت کیسی تھی؟

ج: باقاعدہ کوئی سیاسی جماعت نہ تھی جس کی وجہ سے کوئی قانون نہ تھا جس کی لاٹھی اس کی بھینس والا طریقہ رائج تھا۔

س: حضور اکرم ﷺ کی آمد کی بشارت سب سے پہلے کس نبی نے دی؟

ج: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے

س: ابراہیم علیہ السلام کے بعد حضور کی بعثت کی بشارت کس نے دی؟

ج: حضرت موسیٰ علیہ السلام و حضرت عیسیٰ علیہ السلام

س: انجیل میں (عبرانی زبان میں) حضور کو کس نام سے یاد کیا گیا ہے؟

ج: فارقلیط

س: حضور کے جد امجد حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کتنی عمر میں وفات پائی؟

ج: 175 سال

س: حضور ﷺ کے سب سے چھوٹے چچا کا کیا نام ہے؟

ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ

س: حضور کے کس چچا نے اپنے اسلام کو ظاہر کیے بغیر آپ کی مدد کی تھی؟

ج: حضرت عباس رضی اللہ عنہ

س: حضور کے وہ کون سے چچا تھے جنہوں نے ہجرت سے تین سال قبل وفات پائی؟

ج: ابو طالب

س: حضور نے اپنے چچا ابو طالب کے کس بیٹے کی پرورش کی؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ کی کس چچی نے سب سے پہلے اسلام قبول کیا؟

ج: حضرت فاطمہ بنت اسد زوجہ ابوطالب یا ام فضل زوجہ عباس رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ کی کس چچی کے لیے قرآن کریم نے بڑے سخت الفاظ استعمال کیے ہیں؟

ج: ام جمیل زوجہ ابولہب

س: حضور ﷺ کے کون سے پھوپھی زاد بھائی آپ کے ہم زلف تھے؟

ج: حضرت زبیر بن عوام

س: حضرت زبیر بن عوام کی زوجہ کا کیا نام ہے؟

ج: حضرت اسما بنت ابوبکر صدیق

س: حضرت اسماء کس ام المومنین کی بہن تھیں؟

ج: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا

س: حضور ﷺ کی ظاہری حیات میں آپ کے کون سے چچا شہید کر دیئے گئے تھے

ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ

س: حضور کے کون سے چچازاد بھائی آپ کے لاڈلے داماد بھی تھے؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ

س: حضرت علی کے دو مسلم بھائیوں کے نام لکھیں۔

ج: حضرت عقیل رضی اللہ عنہ، حضرت جعفر رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ کی بعثت کے وقت آپ کے کون سے چچا کی عمر سب سے زیادہ تھی؟

ج: ابوطالب کی۔

س: حضور ﷺ کے کس چچا نے آپ کا ولی بن کر آپ کا پہلا نکاح حضرت خدیجہ سے پڑھوایا؟

ج: ابوطالب نے

س: آپ کے کس چچا کی کنیت ابوالفضل تھی؟

ج: حضرت عباس رضی اللہ عنہ

س: ابرہہ نے کس وجہ سے خانہ کعبہ پر حملہ کیا؟

ج: اس نے ایک گرجا بنایا تھا وہ چاہتا تھا کہ لوگ کعبہ کی بجائے اس کے گرجا میں آئیں۔

س: قرآن میں اس واقعہ کا ذکر کس سورت میں ہے؟

ج: سورہ فیل

س: ابرہہ بیت اللہ شریف کو کیوں گرانا چاہتا تھا؟

ج: اس لیے لوگ اس کی عزت و تکریم بہت کرتے تھے وہ چاہتا تھا کہ اتنی عزت لوگ اس کے گرجا کی کریں۔

س: ابرہہ نے بوقت محاصرہ بیت اللہ کیا کام کیا؟

ج: حضرت عبدالمطلب کے اونٹوں کو قبضہ میں لے لیا؟

س: حضور ﷺ کے والد حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کا وصال کس مقام پر ہوا؟

ج: مدینہ شریف میں

س: حضرت عبداللہ حضرت آمنہ سے شادی کے بعد بغرض تجارت کس ملک میں تشریف لے گئے تھے؟

ج: شام

س: آمنہ کے لغوی معنی کیا ہیں؟

ج: امن وسلامتی والی

س: بعث کے بعد حضور اپنی والدہ کی قبر پر تشریف لے کر گئے تو آپ کی کیا کیفیت تھی؟

ج: اپنی والدہ کی یاد میں رو رہے تھے۔

س: حضور ﷺ جب اپنے چچا کے ساتھ سفر شام پر گئے تو بحیرہ راہب نے حضور کو کن علامتوں سے پہنچانا تھا؟

ج: حضور جس جگہ تشریف فرما تھے وہاں سایہ ہو گیا حالانکہ وہاں پہلے سایہ نہیں تھا۔

س: حضور جب عین شباب میں تھے تو مکہ میں سب سے اہم کام کون سا سرانجام دیا گیا؟

ج: تعمیر کعبہ میں حصہ لیا۔

س: معمار خانہ کعبہ کو کہاں سے لایا گیا؟

ج: روم سے

س: حضورؐ کے دو قرآنی نام بتائیں جن میں ایک کا مطلب ہے خوشخبری دینے والا اور دوسرے کا مطلب ہے ڈرانے والا۔

ج: بشیر (خوشخبری دینے والا) نذیر (ڈرانے والا)

س: آپ کی کتنی عمر تھی جب آپ نے غارحرام میں جانا شروع کیا؟
ج: 37یا38 سال
س: غارِحرا میں آپ اپنے ساتھ کیا لے کر جاتے تھے؟
ج: کھانے پینے کی چیزیں
س: غارحرا مکہ سے کتنی دور ہے؟
ج: تین میل کے فاصلے پر ہے۔
س: غارحرا میں جا کر آپ کیا کرتے تھے؟
ج: اللہ کی ذات وصفات میں غوروفکر کیا کرتے تھے؟
س: آپ کی عمر کتنی تھی جب اللہ کی طرف سے فرشتہ وحی لے کر آیا۔
ج: چالیس سال
س: وحی لانے والے فرشتے کا نام کیا تھا؟
ج: حضرت جبرائیل علیہ السلام
س: فرشتے نے آپ کو کیا کہا؟
ج: اقرا (پڑھو)
س: آپ نے فرشتے کی بات پر کیا جواب دیا؟
ج: ما انا بقاری (میں پڑھنے والا نہیں)
س: جبرائیل کے کتنی بار کہنے کے بعد آپ نے پڑھا؟
ج: تین بار
س: جبرائیل نے کس سورت کی یات پڑھیں؟
ج: سورۂ علق اس کو سورۂ اقرا بھی کہتے ہیں۔
س: کتنی آیات پڑھیں؟
ج: ۵ (پانچ)
س: جب جبرائیل چلے گئے تو آپ کی کیا کیفیت تھی؟
ج: طبیعت مبارک پر بہت خوف طاری تھا۔

س: گھر آ کر آپ نے حضرت خدیجہؓ سے کیا فرمایا؟

ج: مجھے کمبل اوڑھا دو

س: آپ کی باتیں سن کر حضرت خدیجہؓ نے کن الفاظ سے آپ کو تسلی دی؟

ج: حضرت خدیجہ نے فرمایا اللہ تعالیٰ آپ کو غمگین نہیں کرے گا آپ تو صلہ رحمی کرتے ہیں لوگوں کے کام آتے ہیں مہمان نوازی فرماتے ہیں۔

س: حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کس شخص کو لے کر آپ کے پاس لائیں؟

ج: ورقہ بن نوفل

س: ورقہ بن نوفل نے آپ سے بات سن کر کیا کہا؟

ج: انہوں نے کہا یہ وہی ناموس ہے جو حضرت موسیٰ پر وحی لے کر آتا تھا۔

س: پہلی وحی کے کتنا عرصہ بعد وحی آئی؟

ج: تقریباً ڈھائی سال بعد

س: دوسری وحی میں آپ نے حضرت جبرائیل کو کس عالم میں دیکھا؟

ج: زمین و آسمان کے درمیان ایک کرسی پر بیٹھے ہوئے ہیں۔

س: دوسری وحی میں آپ پر کون سی سورت اتری؟

ج: سورۂ مدثر

س: آپ نے کتنا عرصہ خفیہ تبلیغ فرمائی؟

ج: تقریباً تین سال

س: خفیہ تبلیغ میں کن لوگوں نے اسلام قبول کیا؟

ج: چند یہ ہیں (۱) حضرت ابوبکر (۲) حضرت خدیجہ (۳) حضرت علی (۴) حضرت زید بن حارث

س: اعلانیہ تبلیغ کا آغاز اللہ تعالیٰ کے کس حکم سے ہوا؟

ج: فاصدع بما تؤمر (آپ کھول کر بیان کر دیں جو آپ کو حکم دیا گیا)

س: اعلانیہ تبلیغ کا آغاز آپ نے کس مقام سے فرمایا؟

ج: کوہ صفا

س: جب سب لوگ جمع ہو گئے تو آپ نے کیا فرمایا؟

ج: اگر میں تم سے کہوں کہ وادی مکہ سے سواروں کا لشکر آ رہا ہے جو تم پر حملہ آور ہونا چاہتا ہے تو کیا تم یقین کر لو گے۔ جب سب نے کہا ہاں تو پھر آپ نے فرمایا کہ اگر تم مجھ پر ایمان نہیں لاؤ گے تو برباد ہو جاؤ گے۔

س: لوگوں نے آپ کی بات سن کر کیا جواب دیا؟

ج: حضور ﷺ کی بات سن کر ابولہب بولا تم پر ہلاکت ہو کیا تم نے اسی لیے جمع کیا ہے۔

س: آپ کے رشتہ داروں میں کون سب سے زیادہ آپ کا دشمن تھا؟

ج: ابولہب

س: آپ کے کس دشمن کا ذکر قرآن نے بڑے سخت الفاظ سے کیا ہے؟

ج: ابولہب

س: خانہ کعبہ میں جب آپ نماز پڑھتے تو کفار مکہ کیا کرتے؟

ج: آپ کا مذاق اڑاتے آپ کو تکلیفیں دیتے۔

س: قریش آپ کی مخالفت پر کیوں اتر آئے؟

ج: اس لیے کہ حضور ان کو بت پرستی سے منع کرتے اور اللہ تعالیٰ کے احکامات کی طرف بلاتے۔

س: کیا حضور کو نبوت چالیس سال کی عمر میں ملی تھی؟

ج: حضورؐ سے پوچھا گیا (احادیث میں موجود ہے) کہ یارسول اللہ آپ کب سے نبی ہیں تو آپ نے فرمایا۔ كُنْتُ نَبِيًّا وَّ اٰدَمُ بَيْنَ الْمَاءِ وَالطِّيْنِ (میں اسی وقت بھی نبی تھا جب آدمؑ ابھی پانی اور مٹی کے درمیان تھے) یعنی تخلیق کے مراحل میں تھے آدمؑ

س: کعبہ میں کتنے بت تھے؟

ج: 360

س: پہلی وحی کے وقت آپ کی عمر مبارک کیا تھی؟

ج: چالیس سال

س: وحی کا لغوی مطلب کیا ہے؟

ج: اشارہ کرنا چپکے سے بات دل میں ڈال دینا۔

س: وحی کا اصطلاحی مطلب کیا ہے؟

ج: اللہ کے پیغامات جو اللہ تعالیٰ مخلوقات کی رہنمائی کے لیے اپنے انبیاء پر بھیجتا ہے۔

س: وحی کا آغاز کیسے ہوا؟

ج: غار حرا میں آپ اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات کے بارے میں غور و فکر کر رہے تھے (یعنی مراقبہ میں تھے)

س: جب رسول اللہ ﷺ نے اعلان نبوت فرمایا تو کیا حیران کن باتیں سامنے آئیں۔

ج: آپ جس درخت اور پتھر کے پاس سے گزرے تو وہ آپ کو سلام عقیدت پیش کرتا تھا۔

س: نزول وحی کے بعد آپ کو سب سے پہلے کس عبادت کا حکم دیا گیا؟

ج: نماز کا

س: کیا پہلی وحی کے بعد حضور نے لوگوں کو تبلیغ کرنی شروع کر دی تھی؟

ج: خفیہ تبلیغ شروع کر دی تھی۔

س: حضور ﷺ پر پہلی وحی کس دن نازل ہوئی؟

ج: پیر کے دن

س: خفیہ تبلیغ کا سلسلہ کتنا عرصہ رہا؟

ج: تقریباً تین سال

س: اسلام کے ابتدائی دنوں میں سب سے زیادہ حضور اور اسلام کی خدمت کس نے کی؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا

س: مکہ میں حضور ﷺ نے سب سے پہلے وحی کی کتابت کا شرف کس کو بخشا تھا۔

ج: شرجیل بن حسنہ کندی رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ نے جب اپنے قرابت داروں کو دین کی طرف بلایا تو ان کی تعداد کیا تھی؟

ج: 45 پینتالیس

س: مکہ میں حضور ﷺ نے کتنا عرصہ زندگی بسر کی؟
ج: کل 53 سال پیدائش سے ہجرت تک
س: اعلانِ نبوت کے بعد حضور کتنا عرصہ مکہ میں رہے؟
ج: تیرہ سال
س: ہجرت کے بعد حضور ﷺ کتنی بار مکہ تشریف لائے؟
ج: تین بار
س: مکہ میں حضور کس جگہ نماز ادا کیا کرتے تھے؟
ج: دار الارقم اور خانہ کعبہ میں
س: مکہ میں آپ کو سب سے زیادہ ایذا کون لوگ دیتے تھے؟
ج: ابوجہل، ابولہب، عقبہ بن ابی معیط
س: مکہ میں آپ کے کن اصحاب کو سب سے زیادہ تکالیف برداشت کرنی پڑیں؟
ج: حضرت بلالؓ، حضرت یاسرؓ، حضرت عبداللہ بن مسعود
س: کون لوگ مکہ میں آپ کو ایذا و مصیبت سے دور لے جاتے تھے؟
ج: حضرت ابوبکرؓ، ابوطالب، حضرت حمزہؓ
س: ہجرت حبشہ کا آپ نے کب حکم دیا؟
ج: رجب ۵ نبوی
س: ہجرت حبشہ کتنے لوگوں نے کی؟
ج: بارہ مرد چار عورتیں
س: ہجرت حبشہ میں آپ کی کون سی بیٹی اور داماد بھی تھے؟
ج: حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا اور ان کے شوہر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ
س: حبشہ میں کسی بادشاہ نے مسلمانوں کو احسن وسکون سے رہنے کی اجازت دی؟
ج: نجاشی نے
س: قریش نے کس کو حبشہ کی طرف سفیر بنا کر بھیجا کہ مسلمانوں کو واپس لایا جائے؟
ج: عبداللہ بن ربیع، عمرو بن العاص
س: وہ سفیر حبشہ سے کس حالت میں لوٹے؟
ج: ناکام ہوکر

س: قریش نے کس کے ذریعے آپ کو دعوت و تبلیغ سے باز رہنے پر مختلف اقسام کی پیش کش کی؟
ج: ابو طالب کے ذریعے
س: حضور ﷺ نے قریش کی پیش کش کو کیا کہہ کر رد فرمایا؟
ج: آپ نے فرمایا کہ اگر یہ لوگ میرے ایک ہاتھ میں سورج اور دوسرے میں چاند رکھ دیں جب بھی دین کی دعوت دینا نہیں چھوڑ دوگا۔
س: شعب ابی طالب میں کتنا عرصہ قیام رہا؟
ج: تین سال
س: شعب ابی طالب کا واقعہ کب پیش آیا؟
ج: نبوت کے ساتویں سال
س: قریش نے کون سا معاہدہ کر کے حضور اور آپ کے ساتھیوں کو شعب ابی طالب مں محصور کر دیا؟
ج: بنو ہاشم کا بائیکاٹ کر دیا جائے اوران کے ساتھ ہر قسم کا لین دین ختم کر دیا جائے۔
س: شعب ابی طالب میں کون چپکے سے حضور کو کھانے پینے کی اشیاء پہنچاتا تھا؟
ج: حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ، حکیم بن حزام
س: قریش نے جو معاہدہ بنو ہاشم سے لیا تھا اس کی دستاویز کو کہاں رکھا؟
ج: خانہ کعبہ کے پردوں میں
س: اس معاہدے کی دستاویز کے ساتھ کیا ہوا؟
ج: اس کو دیمک کھا گئی (سوائے اللہ کے نام کے)
س: کن لوگوں کے کہنے پر شعب ابی طالب کا معاہدہ ختم ہوا؟
ج: ابوالبختری بن ہشام، عدی بن قیس، زمعہ بن الاسود، زہیر بن امیہ
س: کس سن میں حضور اور آپ کے رفقاء شعب ابی طالب سے باہر آئے؟
ج: نبوت کے دسویں سال
س: ''عام الحزن'' سے کیا مراد ہے؟
ج: غم کا سال
س: عام الحزن کس سن کو کہا جاتا ہے؟
ج: نبوت کے دسویں سال کو

س: عام الحزن میں کیا ہوا تھا؟

ج: حضورؐ کے چچا ابو طالب اور آپ کی زوجہ حضرت خدیجہ کا انتقال ہوا۔

س: واقعہ معراج کس سن میں ہوا؟

ج: نبوت کے بارہویں سال

س: معراج کا مطلب کیا ہے؟

ج: بلندی

س: معراج میں حضور ﷺ کہاں کہاں تشریف لے گئے؟

ج: لامکاں (یعنی زمان و مکان کی حدود و قیود سے آگے)

س: معراج میں کون سا فرشتہ آپ کے ساتھ تھا؟

ج: حضرت جبرائیل علیہ السلام

س: سفر معراج میں آپ کس پر سوار تھے؟

ج: براق پر۔

س: معراج کا تحفہ کسے کہا جاتا ہے؟

ج: نماز کو

س: معراج کا ذکر قرآن کی کس دو سورتوں میں ہے؟

ج: سورہ بنی اسرائیل اور سورہ نجم

س: معراج کس مہینے میں ہوئی؟

ج: رجب

س: معراج کس وقت ہوئی؟

ج: رات کے وقت

س: واقعہ معراج کی تصدیق سب سے پہلے کس نے کی؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے

س: حضور کی معراج روحانی تھی یا جسمانی۔

ج: حضور کی معراجِ جسمانی اور روحانی دونوں طرح کی تھی۔

س: واقعہ معراج کس نے بیان کیا؟

ج: اللہ تعالیٰ نے قرآن میں اور حضور نے احادیث میں بیان فرمایا۔

س: عام الحزن میں کیا ہوا تھا؟

ج: حضورؐ کے چچا ابو طالب اور آپ کی زوجہ حضرت خدیجہ کا انتقال ہوا۔

س: واقعہ معراج کس سن میں ہوا؟

ج: نبوت کے بارہویں سال

س: معراج کا مطلب کیا ہے؟

ج: بلندی

س: معراج میں حضور ﷺ کہاں کہاں تشریف لے گئے؟

ج: لامکاں (یعنی زمان ومکان کی حدود وقیود سے آگے)

س: معراج میں کون سا فرشتہ آپ کے ساتھ تھا؟

ج: حضرت جبرائیل علیہ السلام

س: سفر معراج میں آپ کس پر سوار تھے؟

ج: براق پر۔

س: معراج کا تحفہ کسے کہا جاتا ہے؟

ج: نماز کو

س: معراج کا ذکر قرآن کی کس دو سورتوں میں ہے؟

ج: سورہ بنی اسرائیل اور سورہ نجم

س: معراج کس مہینے میں ہوئی؟

ج: رجب

س: معراج کس وقت ہوئی؟

ج: رات کے وقت

س: واقعہ معراج کی تصدیق سب سے پہلے کس نے کی؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے

س: حضور کی معراج روحانی تھی یا جسمانی۔

ج: حضور کی معراجِ جسمانی اور روحانی دونوں طرح کی تھی۔

س: واقعہ معراج کس نے بیان کیا؟

ج: اللہ تعالیٰ نے قرآن میں اور حضور نے احادیث میں بیان فرمایا۔

س: سفر طائف آپ نے کب کیا؟
ج: شوال دس نبوی
س: طائف میں آپ کس غرض سے تشریف لے کر گئے؟
ج: دعوت و تبلیغ کے لیے۔
س: طائف والوں کو آپ نے کیا فرمایا؟
ج: اللہ کی واحدانیت اور میری رسالت پر ایمان لاؤ
س: طائف والوں نے آپ کے ساتھ کیا سلوک کیا؟
ج: آپ سے گستاخی کی اور آپ پر پتھر برسائے جس سے آپ کے جسم سے خون بہنے لگا۔
س: طائف میں آپ کی حالت مبارکہ کیا ہوئی؟
ج: جسم اطہر سے خون بہہ کر نعلین مبارک میں آ گیا۔
س: آپ اس حالت میں کہاں تشریف فرما ہوئے؟
ج: ایک باغ میں
س: اس وقت آپ کے ساتھ کون تھا؟
ج: حضرت زید بن حارثہ آپ کے غلام
س: کس نے آ کر آپ کو کہا کہ اگر آپ اجازت دیں تو طائف والوں پر پہاڑ دے ماروں؟
ج: فرشتہ نے
س: آپ نے فرشتہ کے کہنے پر کیا فرمایا؟
ج: میں عذاب کے لیے نہیں بلکہ رحمت بنا کر بھیجا گیا ہوں
س: طائف مکہ سے کتنی دور ہے؟
ج: 60 میل
س: آپ کن میلوں میں جا کر بھی وعظ و نصیحت فرماتے؟
ج: عکاظ وغیرہ
س: حج کے دنوں میں جب آپ مختلف قبائل کو دین حق کی طرف بلاتے تو کون آپ کے ساتھ لگا رہتا اور لوگوں کے سامنے آپ کی تکذیب کرتا؟
ج: ابولہب
س: اہل مکہ آپ کو کن القابات سے پکارتے تھے؟

ج: صادق اور امین

س: مکہ میں آپ کی دعا کی وجہ سے کون اسلام لایا؟

ج: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

س: کن دو اصحاب کے اسلام قبول کرنے سے مکہ میں مسلمانوں کو تقویت ملی؟

ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

س: مکہ میں آپ کے کس چچا نے اسلام قبول کیا؟

ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ

س: بیعت عقبہ اولی کب ہوئی؟

ج: نبوت کے بارہویں سال

س: اس بیعت میں کتنے افراد نے شرکت کی؟

ج: بارہ افراد

س: یہ لوگ کہاں سے آئے تھے؟

ج: مدینہ سے (جس کا پرانا نام یثرب تھا)

س: یہ لوگ کس قبیلہ سے تعلق رکھتے تھے؟

ج: اوس و خزرج سے

س: حضور ﷺ نے کس صحابی کو ان لوگوں کے ساتھ تبلیغ کی غرض سے بھیجا؟

ج: حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ

س: بیعت عقبہ ثانیہ کب ہوئی؟

ج: نبوت کے تیرویں سال

س: یہ بیعت کس موقع پر ہوئی؟

ج: حج کے موقع پر

س: اس بیعت کے موقع پر حضور کے کون سے چچا موجود تھے؟

ج: حضرت عباس رضی اللہ عنہ

س: اس بیعت کی شرائط تھیں چند ایک بتائیں؟

ج: حضور اکرم ﷺ نے فرمایا تم لوگ اس بات پر بیعت کرو کہ اپنے اہل و عیال کی طرح میری حفاظت کرو گے

س: کیا کفار کو بیعت عقبہ کا علم ہو گیا تھا؟
ج: جی ہاں
س: قریش کس گھر میں بیٹھ کر مسلمانوں کے خلاف سازشیں کیا کرتے تھے؟
ج: دارالندوہ
س: مکہ میں مسلمانوں کا تبلیغی مرکز کونسا تھا؟
ج: دارالارقم
س: یہ مرکز کس مقام پر واقع تھا؟
ج: کوہ صفا
س: مکی سورتوں میں زیادہ تر کون سے احکامات ہیں؟
ج: توحید ورسالت اور آخرت کے بارے میں
س: کفار مکہ کی سب سے بری عادت کون سی تھی؟
ج: بت پرستی
س: کفار مکہ اپنی امانتیں کس کے سپرد کرتے تھے؟
ج: حضور اکرم ﷺ کے
س: کفار اپنی امانتیں آپؐ کے سپرد کیوں کرتے تھے؟
ج: کیونکہ پورے مکہ میں آپ سے زیادہ امانت دار کوئی نہیں تھا۔
س: حضور ﷺ کا مکہ میں جو مکان تھا اب وہاں کیا ہے؟
ج: پبلک لائبریری ہے۔
س: مکہ کے قبرستان کا نام بتائیں؟
ج: حجون
س: اہل مکہ حضور سے کیا چاہتے تھے؟
ج: کہ آپ ان کے بتوں کو برا کہنا چھوڑ دیں۔
س: اہل مکہ کا ہٹ دھرمی کا سب سے بڑا سبب کیا تھا؟
ج: آباؤ اجداد کے دین کی تکذیب، اخلاقی برائیاں اقتدار واختیار کا خطرہ
س: آپ کے کس بدترین دشمن کے بیٹے نے بعد میں اسلام قبول کر لیا تھا؟
ج: ابوجہل کے بیٹے نے (جن کا نام عکرمہ رضی اللہ عنہ ہے)

س: اہل مکہ کے ان لوگوں کے نام لکھیں جو پہلے اسلام کے سخت دشمن تھے؟ لیکن اسلام قبول کرنے کے بعد انہوں نے اسلام کو بہت فائدہ پہنچایا؟

ج: حضرت خالد بن ولید، حضرت عمرو بن العاص، حضرت عکرمہ بن ابوجہل اور حضرت عمر فاروق

س: حضور ﷺ نے جب مکہ کی طرف سے ہجرت فرمائی تو آپ کے کیا الفاظ تھے؟

ج: اے مکہ میں تجھ کو کبھی بھی نہ چھوڑتا مگر تیرے مکین مجھے یہاں رہنے نہیں دیتے۔

س: ہجرت کے کتنے عرصہ بعد حضور مکہ آئے؟

ج: ساتویں سال عمرہ قضا کے موقع پر

س: کس طریقے سے آئے؟

ج: صحابہ کے ساتھ عمرہ کے لیے

س: آپ کے ساتھ کتنے افراد تھے؟

ج: چودہ سو

س: آپ نے مکہ میں کتنے روز قیام فرمایا جب ہجرت کے بعد پہلی مرتبہ آئے؟

ج: ۳ دن

س: آپ نے مکہ میں کیا امور سرانجام دیئے؟

ج: عمرہ کیا

س: ازواج میں سے کون سی زوجہ آپ کے ساتھ تھیں؟

ج: حضرت ام سلمیٰؓ

س: حضور ﷺ ہجرت کے بعد دوسری بار مکہ کب آئے؟

ج: آٹھ ہجری میں

س: کس موقع پر آئے؟

ج: مکہ کو فتح کرنے کے لیے

س: کس مہینہ میں آئے؟

ج: رمضان میں

س: دوسری بار جب آپ ہجرت کے بعد مکہ آئے تو کتنے روز قیام فرمایا؟

ج: 15 سے بیس دن

س: خطبہ حجۃ الوداع آپ نے کس تاریخ کو دیا؟

ج: 9 ذالحج کو دیا تھا۔

س: کس ماہ میں دیا؟

ج: ذالحج کے مہینے میں دیا تھا

س: کس سن میں آپ نے خطبہ حجۃ الوداع دیا؟

ج: دس ہجری کو

س: کس مقام پر آپ نے یہ عظیم الشان خطبہ دیا؟

ج: عرفات میں

س: خطبہ کے آخر میں آپ نے کیا فرمایا؟

ج: میری یہ باتیں ان لوگوں تک پہنچادو جو یہاں موجود نہیں ہیں۔

س: مکہ میں کفار آپ کی راہوں میں کیا بچھاتے تھے؟

ج: کانٹے

س: مکہ کا موسم عموماً کس طرح کا ہوتا ہے؟

ج: نہایت ہی گرم

س: حضور ﷺ کے عہد مبارک میں مکہ کی آبادی کتنی تھی؟

ج: بہت قلیل تھی۔

س: مکہ اس وقت کس کے درمیان تھا؟

ج: پہاڑوں کے درمیان گھرا ہوا تھا۔

س: دور رسالت میں اہل مکہ کا زیادہ تر پیشہ کیا تھا؟

ج: گلہ بانی اور تجارت

س: مکہ کے لوگ اس وقت کس قسم کے تھے؟

ج: جنگجو قسم کے اور بت پرست

س: کس موقع پر جب انصار نے سمجھا کہ شاید اب رسول اکرم مکہ میں چلے جائیں تو آپ نے فرمایا اب جینا مرنا انصار کے ساتھ ہے؟

ج: غزوۂ حنین کے موقع پر

س: مکہ کی خصوصیت کیا ہے؟

ج: کائنات کا متبرک ترین مقام ہے ہر سال لاکھوں فرزندان توحید یہاں جمع ہو کر حج کرتے

ہیں اور رنگ ونسل سے بے نیاز ہو کر خدا کی واحدنیت کا پرچار کرتے ہیں۔

س: حضور ﷺ نے کن چیزوں سے مکہ کو پاک کیا؟

ج: بتوں سے

س: کیا مکہ میں لڑائی (قتل وغارت کرنا) جائز ہے؟

ج: نہیں

س: کیوں جائز نہیں ہے؟

ج: کیوں قرآن نے اس کو لوگوں کے لئے امن قرار دیا ہے۔

س: حجر اسود خانہ کعبہ کی کس سمت نصب ہے؟

ج: مشرقی جانب

س: اسلام کی خاطر پہلا قتل کس کا ہوا؟

ج: حارث بن ہالہ

س: ان دو اصحاب کا نام بتائیں جن کو قریش مکہ غربت کے طعنے دیتے تھے؟

ج: حضرت صہیب رومی رضی اللہ عنہ، حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ

س: حضرت عثمان جب اسلام لائے تو کون ان کو سزا دیتا تھا؟

ج: حکم بن العاص

س: حضرت عمر نے اسلام لانے سے پہلے اپنے کن دو رشتہ داروں کو اسلام قبول کرنے پر مارا تھا؟

ج: اپنی بہن کو اور اپنے بہنوئی کو۔

س: سابقہ الاولون کن صحابہ کرام کو کہا جاتا ہے؟

ج: ابتداء میں اسلام لانے والے صحابہ کو۔

س: حضرت زبیر بن عوام کو آپ کا کون سا رشتہ دار اسلام قبول کرنے پر سخت سزا دیا کرتا تھا؟

ج: آپ کا چچا۔

س: کس صحابی کے اسلام قبول کرنے پر ان کی والدہ نے بھوک ہڑتال کر دی تھی؟

ج: حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کی والدہ نے۔

س: ''اپنے قریبی رشتہ داروں کو ڈرائیں'' یہ حکم قرآن کی کس سورت میں ہے؟

ج: سورۂ شعراء آیت ۲۱۴۔

س: حضور اکرم ﷺ نے عتبہ بن ولید کو قرآن کی کس سورت کی آیات سنائیں؟

ج: حٰمٓ السجدہ

س: آپ کو جو حکم دیا گیا ہے اسے صاف صاف کہہ دیجئے یہ الفاظ قرآن کی کس سورت کے ہیں؟

ج: سورۂ حجر آیت نمبر ۹۴۔

س: کفر اور اسلام کی کشمکش کس سن نبوت میں شروع ہوئی؟

ج: نبوت کے چوتھے سال۔

س: کون سی عورت آپ کی راہ میں کانٹے بچھاتی تھی؟

ج: ام جمیل ابولہب کی بیوی۔

س: خانہ کعبہ میں نماز پڑھتے ہوئے آپ پر اونٹ کی اوجھ کس نے ڈالی تھی؟

ج: عقبہ بن ابی معیط۔

س: آپ پر سے یہ اوجھ کس نے اتاری تھی؟

ج: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا

س: ''بیٹی رو نہیں اللہ تعالیٰ تمہارے باپ کی حفاظت فرمائے گا'' حضور نے یہ الفاظ مبارک اپنی کس صاحبزادی سے فرمائے تھے؟

ج: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے۔

س: اسلام کی تبلیغ سے کس قبیلے کی بالادستی ختم ہوئی؟

ج: قریش کی۔

س: اس کافر کا نام بتائیں جو کہتا تھا ''اے محمد'' (ﷺ) میں آپ کو جھوٹا نہیں کہتا لیکن جو باتیں آپ کہتے ہیں میں انہیں ماننے کے لیے تیار نہیں؟

ج: ابوجہل۔

س: سب سے زیادہ کفار کے ستم کا نشانہ کون سے اصحاب بنے؟

ج: حضرت بلال رضی اللہ عنہ، حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن مسعود، حضرت یاسر رضی اللہ عنہ حضرت سمعیہ رضی اللہ عنہ

س: عورتوں میں سے کن خواتین کو اسلام قبول کرنے پر سخت اذیتیں دی گئیں۔

ج: حضرت لبینہ رضی اللہ عنہا حضرت زنیرہ رضی اللہ عنہا، حضرت نہدیہ رضی اللہ عنہا۔

س: حضرت حمزہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اسلام قبول کرنے میں کتنے دن کا فرق ہے؟

ج: تین (۳) دن۔

س: حضرت حمزہ اور حضرت عمر میں پہلے کون اسلام لایا؟

ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ

س: اسلام کی حمایت میں سب سے پہلے تلوار اُٹھانے والے صحابی کا نام بتائیں؟

ج: حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ۔

س: حضور نے کس صحابی کے اسلام قبول کرنے کی اللہ سے دعا مانگی تھی؟

ج: حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی۔

س: مرادِ رسول کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟

ج: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

س: حضرت عمر جب ننگی تلوار لے کر گھر سے نکلے تھے تو راستے میں کس صحابی نے آپ کو روک کر آپ کو بہن اور بہنوئی کے اسلام قبول کرنے کی خبر دی؟

ج: نعیم بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے۔

س: قرآن پاک کی کس سورت کی آیات سن کر حضرت عمر نے اسلام قبول کرنے کا اعلان کیا؟

ج: سورۂ طٰہٰ

س: حضرت عمر نے کس مقام پر جا کر حضور سے حق پر بیعت کی؟

ج: دارالارقم میں۔

س: اس پہلی ہستی کا نام بتائیں جس نے ایک مسلمان کی حیثیت سے اس دنیا میں قدم رکھا؟

ج: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا

س: اسلام میں پہلی شہید خاتون کا نام بتائیں؟

ج: حضرت سمیہ رضی اللہ عنہا

س: عرب کے اس پہلوان کا نام بتائیں جس نے حضور ﷺ سے نبوت کے ثبوت کے طور پر کشتی کا چیلنج کیا لیکن شکست کھا کر بھی اسلام قبول نہیں کیا؟

ج: عبداللہ جمحی

س: ہجرت حبشہ اولیٰ میں حضور کی کون سی صاحبزادی بھی شریک تھیں؟

ج: حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا

س: زمانہ نبوت میں مسلمانوں نے کتنی بار ہجرت کی؟

ج: تین بار۔

س: ہجرت اولیٰ حبشہ کے قافلہ کے سردار کون تھے؟

ج: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ

س: بتایئے کس ماہ میں مسلمانوں نے حبشہ کی طرف پہلی ہجرت کی؟

ج: ماہ رجب۔

س: نجاشی کے دربار میں مسلمانوں کی طرف سے کس نے جامع تقریر کی؟

ج: حضرت جعفر رضی اللہ عنہ نے۔

س: حضرت جعفر نے قرآن کی حقانیت کے لیے کون سی سورت کی آیات تلاوت فرمائیں؟

ج: سورۂ مریم کی آیات تلاوت فرمائیں۔

س: مسلمان کتنا عرصہ حبشہ میں مقیم رہے؟

ج: تین ماہ۔

س: ہجرت حبشہ ثانی کس سن میں ہوئی؟

ج: نبوت کے ساتویں سال۔

س: اس ہجرت میں کل کتنے افراد تھے؟

ج: ایک سو تین۔

س: ہجرت حبشہ ثانی میں مسلمان مہاجرین کے سردار کون تھے؟

ج: حضرت جعفر رضی اللہ عنہ

س: مکہ مکرمہ میں حضور اکرم ﷺ کے ہمسائے کون تھے؟

ج: ابولہب، حکم بن ابی العاص، عقبہ بن ابی معیط وغیرہ۔

س: ہجرت حبشہ اولیٰ میں کتنے عشرہ مبشرہ نے شرکت کی؟

ج: تین

س: اُن کے نام کیا تھے؟

ج: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ، حضرت زبیر رضی اللہ عنہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ

س: شعب ابی طالب مکہ سے کتنی دور ہے؟

ج: تین میل۔

س: شعب ابی طالب کس کی ملکیت تھی؟

ج: ابو طالب کی۔

س: اہل قریش نے کس بات کی ناکامی پر مسلمانوں پر عرصۂ حیات تنگ کر دیا تھا؟

ج: حبشہ میں سفارتی ناکامی پر۔

س: چاند کے دو ٹکڑے ہونے کا واقعہ کب پیش آیا؟

ج: نبوت کے پانچویں سال۔

س: اس واقعہ کو کیا کہتے ہیں؟

ج: شق القمر۔

س: اس معجزہ کا مطالبہ کس نے کیا تھا؟

ج: ابو جہل، عاص بن وائل اور ولید بن مغیرہ وغیرہ کے کیا تھا۔

س: کفار نے ابو طالب اور حضرت خدیجہ کے وصال کے بعد کیا روش اختیار کی؟

ج: حضور اور آپ کے صحابہ کو اور زیادہ تکالیف پہنچائیں۔

س: ابو طالب نے کس ماہ میں وفات پائی؟

ج: رمضان المبارک میں۔

س: ابو طالب کا اصل نام کیا ہے؟

ج: عبد مناف

س: ابو طالب نے کتنی عمر میں وفات پائی؟

ج: ۸۵ سال

س: ابو طالب حضور کے کن دو پیاروں کے دادا تھے؟

ج: حضرت امام حسن اور حضرت امام حسین۔

س: حضرت خدیجہ کی وصال کے وقت کیا عمر تھی؟

ج: ۶۵ سال

س: حضرت خدیجہ اور ابو طالب کی وفات میں کتنے دن کا فرق تھا؟

ج: تین دن

س: طائف کا سفر آپ نے کب کیا؟

ج: نبوت کے دسویں سال۔

س: حضور نے طائف میں کتنے سرداروں سے ملاقات کی؟

ج: تین۔

س: وادی نخلہ میں کتنے جنوں نے آپ سے قرآن سن کر اسلام قبول کیا تھا؟

ج: سات جنوں نے آپ سے قرآن سن کر اسلام قبول کیا۔

س: حضرت عائشہ صدیقہ کے پوچھنے پر کہ آپ پر غزوۂ احد سے زیادہ بھی کبھی سخت وقت آیا ہے تو حضور نے کیا جواب دیا؟

ج: حضور نے فرمایا طائف کا موقع بھی سخت تھا۔

س: اسلام قبول کرنے کے بعد کس نے اہل قریش کے سامنے جا کر خانہ کعبہ میں کلمہ پڑھا اور قرآن پاک کی تلاوت فرمائی؟

ج: حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ

س: معراج کی رات آپ کس کے گھر میں مقیم تھے؟

ج: حضرت ام ہانی

س: معراج میں پہلی منزل کونسی تھی؟

ج: مسجد اقصیٰ

س: معراج کی رات جبرائیلؑ نے کس مقام سے آگے جانے سے انکار کر دیا تھا؟

ج: سدرۃ المنتہیٰ

س: کس نبی کے کہنے پر آپ اللہ کے پاس نمازوں میں تخفیف کرانے جاتے رہے؟

ج: حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

س: معراج کی رات آپ نے کس نبی کو اپنی قبر میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا؟

ج: حضرت موسیٰ علیہ السلام کو

س: مسجد اقصیٰ میں حضور کے خطاب کے بعد کس نے خطاب کیا؟

ج: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے

س: آپ نے کیا فرمایا تھا حضور کے بارے میں؟

ج: حضرت ابراہیم نے فرمایا اے گروہ انبیاء جیسی شان محمد ﷺ کی ہے ایسی کسی کی نہیں۔

س: معراج سے واپسی پر آپ نے سب سے پہلے اس واقعہ کو کسے سنایا؟

ج: ابوجہل کو۔

س: حضور نے معراج میں وہ کون سی جگہ دیکھی تھی جہاں فرشتے طواف کرتے ہیں؟

ج: بیت المعمور۔

س: مدینہ منورہ میں کتنے اشخاص نے ابتداً گھر گھر جا کر اسلام کی دعوت دی؟

ج: (۲) چھ افراد نے۔
س: یہ لوگ مکہ کس غرض سے آئے تھے؟
ج: حج کے لیے آئے تھے۔
س: ایام حج میں حضور کس مقصد کے لیے مکہ سے باہر تشریف لے جاتے تھے؟
ج: تبلیغ کے لیے کیونکہ مختلف قبائل حج کرنے کے لیے آئے ہوتے تھے۔
س: حضور نے جو معلم مدینہ بھیجا انہوں نے وہاں کتنا عرصہ قیام فرمایا؟
ج: دس ماہ
س: ۱۳ نبوی کو مدینہ سے جو قافلہ حج کرنے آیا اس کی قیادت کون کر رہا تھا؟
ج: حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ
س: بیعت عقبہ ثانی میں کتنی خواتین نے بیعت کی؟
ج: دو
س: حضور اہل مدینہ کے درمیان کتنے نقیب مقرر فرمائے تھے؟
ج: بارہ
س: قبیلہ اوس کے سردار کا کیا نام تھا؟
ج: حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ
س: قریش نے حضور کے قتل کی جو سازشیں کیں ان کا تذکرہ قران کی کس سورت میں ہے؟
ج: سورۂ انفال
س: سب سے پہلے مدینہ کی طرف ہجرت کرنے والے صحابی کا نام بتائیں؟
ج: حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ بن الاسعد
س: ہجرت کا حکم ملتے ہی کون سے صحابی سب سے پہلے اپنی اہلیہ کو لے کر مدینہ کی جانب روانہ ہوئے؟
ج: حضرت عامر بن ربیع رضی اللہ عنہ
س: اس صحابی کا نام بتائیں جنہوں نے علی الاعلان قریش کو للکار کر ہجرت کی؟
ج: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ
س: حضور نے ابوبکر صدیق کو کس وقت ہجرت کے متعلق اذن الٰہی سے آگاہ کیا؟
ج: بوقت دوپہر

س: حضور کی ہجرت کا سن کر کس صحابیہ نے سامان سفر تیار کیا؟
ج: حضرت اسماء بنت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہما
س: ہجرت کا لغوی مطلب کیا ہے؟
ج: جدا ہونا
س: حدیث کی رو سے اصل مہاجر کون ہے؟
ج: جو اللہ کی منع کی ہوئی (باتوں) سے دور رہے۔
س: غار ثور میں اہل مکہ کی خبریں حضور کو کون دیا کرتا تھا؟
ج: حضرت عبداللہ بن ابوبکر رضی اللہ عنہ
س: حضور نے مکہ کس دن چھوڑا ہجرت کے وقت؟
ج: جمعرات کی رات۔
س: حضور سرور کائنات نے مکہ کس ماہ میں چھوڑا۔
ج: صفر میں۔
س: کس تاریخ کو مکہ سے ہجرت کی؟
ج: ۲۶، ۲۷ صفر

س: ہجرت مدینہ کے چند اسباب لکھیں؟
ج: کفار کے ظلم وستم، حد درجہ کی ہٹ دھرمی، اہل مدینہ کا قبول اسلام اذن الٰہی۔
س: مدینہ کے کون سے قبائل آپ کو دعوت دے رہے تھے؟
ج: اوس وخزرج
س: ہجرت کی رات آپ نے اپنے بستر پر کس کو سلایا؟
ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ
س: حضرت علی کو آپ نے کیا ہدایات دیں؟
ج: اہل مکہ کی امانتیں دے کر میرے پیچھے چلے آنا۔
س: ہجرت کی رات آپ گھر سے باہر نکلے تو باہر کون لوگ تھے؟
ج: کفار نے غنڈے کھڑے کیے ہوئے تھے جو آپ کو قتل کرنا چاہتے تھے؟
س: ان لوگوں کو دیکھ کر آپ نے کیا کیا؟
ج: ایک مٹھی مٹی کی لے کر ان کے چہروں پر پھینکی۔
س: آپ نے اس وقت کون سی سورت کی آیات تلاوت فرمائیں؟
ج: سورۂ یٰسین
س: ہجرت مدینہ کے وقت آپ کی عمر مبارک کیا تھی؟
ج: ۵۳ سال۔
س: ہجرت کی رات آپ کے ساتھ کون تھے؟
ج: حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ
س: آپ کس غار میں ٹھہرے؟
ج: غار ثور
س: یہ غار مکہ سے کتنی دور ہے؟
ج: تین میل
س: غار میں پہلے کون داخل ہوا؟
ج: حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ
س: حضرت ابو بکر صدیق نے غار میں جا کر کیا کیا؟
ج: غار کو صاف کیا اور اس کے سوراخوں کو کپڑے سے بند کر دیا۔

س: غار میں حضرت صدیق کو کیا مسئلہ پیش ایا؟

ج: سانپ نے ڈنگ مارا۔

س: حضور کو جب آپ کی تکلیف کا پتہ چلا تو آپ نے کیا کیا؟

ج: آپ نے اپنا لعاب دہن حضرت صدیق کو لگایا جس سے ان کو آرام مل گیا۔

س: غار میں حضور اور ابو بکر صدیق کو کون کھانا پہنچا تا رہا؟

ج: حضرت اسماء بنت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ

س: غار میں کون حضور اور حضرت ابو بکر کو دودھ پیش کرتے رہے؟

ج: عامر بن فہیرہ، حضرت ابو بکر صدیق کا غلام

س: کفار نے حضور کو گرفتار کرنے پر کیا انعام رکھا؟

ج: سواونٹ

س: حضور کو پکڑنے کے لیے کون آپ کے پیچھے آیا؟

ج: سراقہ بن جعشم

س: جب وہ حضور کے قریب پہنچا تو اس کی کیا حالت ہوئی؟

ج: اس کے گھوڑے کے پاؤں زمین میں دھنسنے لگے۔

س: حضور سے اس نے کیا کہا؟

ج: معافی مانگی۔

س: مدینہ کی طرف سفر میں حضور کے ساتھ کتنے افراد تھے؟

ج: تین

س: کون کون تھے؟

ج: ابو بکر صدیق، عامر بن فہیرہ (صدیق اکبر کا غلام) اور ایک راستہ بتانے والا۔

س: غار میں آپ کا قیام کتنے دن رہا؟

ج: تین دن

س: غار میں جب حضرت ابو بکر صدیق کو غم لاحق ہوا تو اللہ تعالیٰ نے کون سی آیت نازل فرمائی جو حضور نے تلاوت فرمائی؟

ج: سورۂ توبہ آیت نمبر ۴۰۔

س: سفر کرتے کرتے حضور سب سے پہلے کس معروف مقام پر پہنچے؟

ج: قبا

س: حضور نے یہاں کون سا خاص کام کیا؟

ج: مسجد بنائی۔

س: حضور کتنے دنوں میں یہاں پہنچے؟

ج: آٹھ روز بعد

س: یہاں حضور نے کتنے دن قیام فرمایا؟

ج: چودہ دن

س: یہاں بننے والی مسجد کو قرآن نے کن لفظوں سے یاد کیا؟

ج: وہ مسجد جس کی بنیاد تقویٰ پر رکھی گئی ہے۔

س: اہل مدینہ کو جب خبر ملی کہ حضور مکہ سے چل پڑے ہیں تو ان کی کیا حالت تھی؟

ج: حضور کا بڑے ہی شوق و محبت سے انتظار کر رہے تھے۔

س: حضور کی آمد کا سن کر اہل مدینہ روز کیا کرتے؟

ج: روز مدینہ کے گرد و نواح میں آتے اور چلے جاتے۔

س: حضور کس وقت مدینہ کے قریب پہنچے؟

ج: بعد از دوپہر۔

س: حضور کو کس شخص نے دیکھ کر اہل مدینہ کو اطلاع دی؟

ج: ایک یہودی نے حضور کو دیکھ کر اہل مدینہ کو اطلاع دی۔

س: اہل مدینہ نے جب حضور کی آمد کا سنا تو انہوں نے کیا کیا؟

ج: مرد حضرات دونوں طرف کھڑے ہو گئے عورتیں چھتوں پر چڑھ گئیں۔

س: اس خاص لمحے جب آپ مدینہ میں داخل ہو رہے تھے تو آپ کے ساتھ کون تھے؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

س: اہل مدینہ نے کس کو نبی یعنی حضور سمجھا اور ان کی طرف بڑھے؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو نبی سمجھ کر ان کی طرف بڑھے۔

س: اس موقع پر حضرت ابوبکر صدیق نے کیا کیا؟

ج: آ ۔ چادر حضور اکرم کے اوپر کر دی تا کہ لوگوں کو پتہ چل جائے۔

س: ۔نہ میں جب حضور داخل ہوئے تو لوگ کس طرح کھڑے تھے؟

ج: دائیں بائیں اور آگے پیچھے چاروں طرف تھے۔
س: عورتیں اس وقت کس مقام پر تھیں؟
ج: چھتوں پر تھیں۔
س: چھوٹی چھوٹی بچیاں کیا گا رہی تھیں؟
ج:

طَلَعَ الْبَدْرُ عَلَيْنَا مِنْ ثَنِيَّةِ الْوَدَاعِ
وَجَبَ الشُّكْرُ عَلَيْنَا مَا دَعىٰ لِلّٰه دَاعَ

س: حضور کس جانور پر سوار تھے؟
ج: اونٹنی پر سوار تھے۔
س: اس اونٹنی کا نام کیا ہے؟
ج: القصویٰ
س: تمام اہل مدینہ کی کیا خواہش تھی؟
ج: مدینہ کا ہر مسلمان یہ چاہتا تھا کہ حضور اس کے مہمان بنیں۔
س: اہل مدینہ کی خواہشات اور گزارشات سن کر حضور نے کیا ارشاد فرمایا؟
ج: حضور نے فرمایا ہماری یہ اونٹنی جس گھر کے آگے ٹھہرے گی ہم اسی کے مہمان بنیں گے؟
س: تمام اہل مدینہ کے ساتھ حضور کس صورت میں چل رہے تھے؟
ج: جلوس کی صورت میں۔
س: تمام اہل مدینہ (مسلمان) کیا نعرہ لگا رہے تھے؟
ج: نعرۂ رسالت یا محمد، یا رسول اللہ (ﷺ) (مسلم جلد ثانی)
س: حضور کی سواری کس صحابی کے گھر رکی؟
ج: حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ
س: حضور حضرت ابوایوب کے گھر نیچے ٹھہرے یا اوپر والی منزل میں ٹھہرے؟
ج: نیچے والی منزل میں ٹھہرے۔
س: حضور کتنا عرصہ حضرت ابوایوب کے گھر ٹھہرے؟
ج: سات ماہ
س: مدینہ میں حضور نے سب سے پہلے کیا کام کیا؟

ج: مسجد نبوی بنانے کی طرف توجہ فرمائی۔

س: مسجد نبوی بننے سے پہلے اس جگہ کیا تھا؟

ج: کھجور کے درخت اور چند مشرکین کی قبریں تھیں۔

س: حضور نے مسجد (نبوی) کی جگہ کس سے خریدی؟

ج: دو یتیم بچوں سے خریدی تھی۔

س: مسجد کی تعمیر میں صحابہ کرام نے کس طرح حصہ لیا؟

ج: بڑے ذوق شوق سے حضور خود ان کا ہاتھ بٹاتے رہے۔

س: حضور نے صحابہ کے ساتھ کس طرح کام کیا؟

ج: حضور خود سامان اٹھا کر لاتے رہے تاکہ مسجد جلد تیار ہو۔

س: مسجد نبوی کی چھت کس کی بنی تھی؟

ج: کھجور کے پتوں کی بنی ہوئی تھی۔

س: جب بارش ہوتی تو مسجد نبوی میں کیا ہو جاتا؟

ج: اوپر سے پانی مسجد میں آتا نیچے کچا فرش تھا جس کی وجہ سے مسجد میں کیچڑ ہو جاتا۔

س: مدینہ میں حضور نے کس جگہ پر اپنے لیے حجرے بنائے؟

ج: مسجد نبوی کے ساتھ۔

س: وہ حجرے کس قسم کے تھے؟

ج: بہت سادہ اور کچے بنے ہوئے تھے۔

س: مسلمانان مدینہ کو کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

ج: انصار کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔

س: انصار کے کون سے دو مشہور قبائل مدینہ میں رہتے تھے؟

ج: اوس و خزرج

س: انصار کے کون سے سردار مسلمانوں اور حضور کی خدمت میں پیش پیش تھے؟

ج: سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ

س: مکہ سے مدینہ آنے والے مسلمانوں کو کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

ج: مہاجرین

س: مہاجرین نے مدینہ میں کون سے پیشے اپنائے؟

ج: تجارت اور کھیتی باڑی۔

س: انصار و مہاجرین آپس میں کس طرح رہتے تھے اور کس جذبے کے ساتھ ایک دوسرے سے پیش آتے تھے؟

ج: بھائی بھائی بن کر رہتے تھے اور بڑے ہی شفقت و محبت سے پیش آتے تھے۔

س: مسجد نبوی کے ساتھ ایک چبوترہ تھا جہاں حضور مسلمانوں کو تعلیم دیا کرتے تھے اس کا نام بتائیں؟

ج: صفہ

س: مواخات مدینہ سے کیا مراد ہے؟
ج: انصار ومہاجرین کے درمیان بھائی چارہ جو قائم ہوا تھا۔
س: مواخاتِ مدینہ کا کیا فائدہ ہوا؟
ج: مسلمان ایک دوسرے کے دکھ سکھ کے ساتھی بن گئے۔
س: مواخاتِ مدینہ کو حضور نے کیوں قائم فرمایا؟
ج: ایک مستحکم اسلامی معاشرہ کے لیے اس کا قیام ضروری تھا۔
س: مواخات کن کے درمیان ہوا؟
ج: مہاجرین وانصار کے درمیان قائم ہوا تھا۔
س: قرآن کی کس سورت میں مواخات کا ذکر ہے؟
ج: سورۂ آل عمران میں۔
س: رشتۂ مواخات میں حضور نے اپنا بھائی کس کو بنایا۔
ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ کو
س: حضرت ابوبکر صدیق کو کس کا بھائی قرار دیا گیا؟
ج: حضرت خارجہ بن زید انصاری کا
س: حضرت عمر فاروق کو کس کا بھائی بنایا گیا؟
ج: حضرت اوس بن ثابت انصاری کا یا حضرت عتبان بن مالک۔
س: حضرت عثمان رشتۂ مواخات کی صورت میں کس کے بھائی بنے؟
ج: حضرت اوس بن ثابت انصاری کے۔
س: حضرت علی کو حضور نے کس کا بھائی قرار دیا؟
ج: حضور نے اپنا بھائی حضرت علی کو قرار دیا۔
س: میثاق مدینہ سے کیا مراد ہے؟
ج: غیر مسلموں سے اپنے تعلقات کو منظم اور بہتر کرنے کے لیے جو معاہدہ ہوا تھا اس کو ''میثاق مدینہ'' کہتے ہیں۔
س: میثاق مدینہ کیوں نافذ کیا گیا؟
ج: تاکہ مدینہ اندرونی و بیرونی خطرات سے پاک ہو جائے۔
س: میثاق مدینہ کن قبائل کے درمیان ہوا؟

ج: یہودیوں، عیسائیوں اور مسلمانوں کے درمیان ہوا تھا۔

س: میثاق مدینہ سے حضور کی کون سی صفت نظر آتی ہے؟

ج: سیاسی بصیرت

س: میثاق مدینہ کی دو دفعات لکھیں؟

ج: (۱) یہودی اپنے اخراجات کے ذمہ دار ہوں گے اور مسلمان اپنے اخراجات کے۔
(۲) مظلوم کی مدد کی جائے گی۔

س: میثاق مدینہ کے چار فوائد لکھیں؟

ج: (۱) مدینہ اور اس کے اطراف وفاقی حکومت بن گئے۔
(۲) دفاعی لحاظ سے مدینہ اور اس کے گردونواح کی آبادی ایک متحدہ طاقت بن گئی۔
(۳) بیرونی قبائل پر اہل مدینہ کا ایک طرح سے رعب بیٹھ گیا۔
(۴) اشاعت اسلام میں وسعت ہوئی۔

س: میثاق مدینہ میں سے سب سے پہلے کس قبیلہ نے بدعہدی کی؟

ج: بنوقینقاع

س: حضور نے اس قبیلے کو کیا سزا دی؟

ج: جلاوطن کر دیا تھا۔

س: میثاق مدینہ میں غیر مسلموں کو کیا حقوق دیئے گئے؟

ج: مذہبی آزادی کی مکمل حمایت کی گئی۔

س: میثاق مدینہ کو کیا کہا جاتا ہے؟

ج: اسلام کا پہلا دستوری آئین۔

س: یہودیوں کے مدینہ میں کون کون سے قبائل آباد تھے؟

ج: بنونضیر، بنوقریظہ، بنوقینقاع

س: علمائے یہود میں سے کن دو نے حضور کی نشانیاں جو کتب سابقہ میں تھیں کے مطابق پہچان کر اسلام قبول کیا؟

ج: حضرت عبداللہ بن سلام، حضرت کعب احبار رضی اللہ عنہ

س: اکثر یہود نے اسلام قبول کیوں نہیں کیا؟

ج: حسد و بغض کی وجہ سے۔

س: یہود کے علاوہ مدینہ میں اور کون سے غیر مسلم آباد تھے؟
ج: عیسائی
س: منافقین مدینہ سے کیا مراد ہے؟
ج: وہ مدینہ کے لوگ جنہوں نے ظاہراً اسلام قبول کیا تھا لیکن حقیقت میں مسلمانوں کے دشمن تھے۔
س: منافقین کے سردار کا کیا نام تھا؟
ج: عبداللہ بن ابی
س: یہودیوں کا کون سا سردار مسلمانوں کا بدترین دشمن تھا؟
ج: کعب بن اشرف
س: میثاق مدینہ کی کتنی دفعات تھیں؟
ج: بارہ یا سات
س: میثاق مدینہ کس سن میں ہوا؟
ج: ۱ ہجری میں۔
س: مدینہ میں آپ کتنا عرصہ بیت المقدس کی طرف منہ کر کے نماز پڑھتے رہے؟
ج: سولہ یا سترہ ماہ
س: تحویل کعبہ کا حکم جب نازل ہوا اس وقت آپ کیا کر رہے تھے؟
ج: نماز پڑھ رہے تھے۔
س: تبدیلیٔ کعبہ کا ذکر قرآن کی کس سورت میں ہے؟
ج: سورۂ بقرہ میں۔
س: تحویل قبلہ کا حکم کس ماہ نازل ہوا؟
ج: شعبان
س: تحویل کعبہ کا سن تحریر کریں؟
ج: ۲ ہجری
س: اصحاب صفہ کی تعداد کتنی ہوتی تھی؟
ج: ۷۰ سے لے کر ۴۰۰ تک۔
س: مدینہ میں زیادہ تر کن امور کی طرف حضور لوگوں کی توجہ دلاتے رہے؟

ج: امورِ زندگی کو اسلام کے مطابق گزارنے کی طرف توجہ دلاتے تھے۔

س: مدنی سورتوں میں زیادہ تر کون سے موضوعات ہیں؟

ج: تمام معاملات زندگی کے بارے میں احکامات ہیں۔

س: واقعۂ رجیع میں کتنے صحابہ شہید ہوئے؟

ج: دس

س: واقعۂ بیرِ معونہ میں کتنے صحابہ شہید ہوئے؟

ج: ستر (۷۰)

س: حضور کی تشریف آوری سے پہلے مدینہ کو کیا کہا جاتا تھا؟

ج: یثرب

س: یثرب کا لغوی مطلب کیا ہے؟

ج: زیادتی، سختی

س: ابتداء میں مہاجرین کی طبعیتیں مدینہ میں کیسی رہیں؟

ج: بیمار ہو گئے تھے۔

س: حضور نے مدینہ کے بارے میں کیا دعا فرمائی؟

ج: یا اللہ مدینہ کو شفاء کا مقام بنا دے اور اس کی محبت دلوں میں بسا دے۔

س: مدینہ کا لغوی مطلب کیا ہے؟

ج: شہر

س: مدینہ میں کس چیز کے درخت بکثرت موجود تھے؟

ج: کھجور

س: عہدِ رسالت میں مدینہ میں مسجد نبوی کے علاوہ مساجد تھیں ان میں سے چند ایک کے نام لکھیں؟

ج: مسجد قبا، مسجد قبلتین، مسجد جمعہ

س: اہل مدینہ طبعاً کیسے تھے حضور کی آمد سے پہلے؟

ج: مہمان نواز قسم کے لوگ تھے۔

س: کتنے مہاجرین مکہ سے ہجرت کر کے مدینہ پہنچے؟

ج: ۴۵

س: انصار نے مہاجرین کی رہائش کا کیا بندوبست کیا؟

ج: اپنی خالی زمینیں مہاجرین کے حوالے کر دیں تا کہ وہ وہاں اپنے گھر بنالیں۔

س: مہاجرین نے مدینہ میں کیا معاشی طریقہ اختیار کیا؟

ج: تجارت اور کھیتی باڑی

س: مسجد نبوی کی عہد رسالت میں مختلف حیثیتیں لکھیں؟

ج: عدالت، درس گاہ، مقام تبلیغ، کمیونٹی سنٹر، ٹریننگ سنٹر

س: مسجد نبوی کے حضور نے کتنے دروازے مقرر فرمائے؟

ج: تین

س: اصحاب صفہ کی زیادہ سے زیادہ کتنی تعداد ہو جاتی تھی؟

ج: ۴۰۰ تک

س: اصحاب صفہ کے طعام کا کیا بندوبست تھا؟

ج: کوئی خاص بندوبست نہیں تھا جہاں سے کوئی ہدیہ یا صدقہ ملتا حضور پہلے صفہ والوں کو دیتے۔

س: حضور کے پاس جب کوئی صدقہ یا ہدیہ آتا تو سب سے پہلے کن کی طرف بھیجتے؟

ج: اصحاب صفہ کی طرف۔

س: اصحاب صفہ میں سے کسی ایسے صحابی کا نام بتائیں جن کو تمام صحابہ سے زیادہ احادیث یاد تھیں؟

ج: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ

س: کیا حضور ہجرت سے پہلے مدینہ آئے تھے؟

ج: آئے تھے۔

س: کس کے ساتھ آئے تھے؟

ج: اپنی والدہ ماجدہ کے ساتھ۔

س: آپ کی عمر اس وقت کتنی تھی؟

ج: چھ سال

س: مکہ کو چھوڑتے ہوئے (یعنی ہجرت کے وقت) آپ کی کیا کیفیت تھی؟

ج: بڑے غمگین تھے۔

س: مسجد قبا کی تعمیر کے وقت حضور کے کون سے صحابی اشعار پڑھ رہے تھے؟

ج: عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ کے۔

س: حضرت عائشہ کس کے ہمراہ مدینہ تشریف لائیں؟

ج: اپنے بھائی کے ہمراہ۔

س: مواخات کا رشتہ کس صحابی کے گھر میں بیٹھ کا قائم کیا گیا؟

ج: حضرت انس بن مالک کے گھر۔

س: رشتہ مواخات کتنے انصار و مہاجرین کے درمیان قائم ہوا؟

ج: ۴۵ مہاجرین اور ۴۵ انصار۔

س: حضور کی آمد سے پہلے اہل مدینہ کے درمیان کون سی طویل جنگ جاری تھی؟

ج: جنگ بعاث

س: غزوات سے کیا مراد ہے؟
ج: غزوہ اس لڑائی کو کہتے ہیں جس میں خود حضور اکرم نے شرکت فرمائی غزوہ کی جمع غزوات ہے؟
س: حضور اکرم نے کتنے غزوات میں حصہ لیا؟
ج: حضور اکرم نے ستائیس غزوات میں حصہ لیا۔
س: آپ نے غزوات میں کیوں حصہ لیا؟
ج: اس لیے کہ چند سرکشوں کا قلع قمع کر کے قبائل عرب میں امن وامان قائم ہو اور مسلمان سکھ چین سے زندگی گزاریں۔
س: آپ نے غزوات میں کیا حکمت عملی اپنائی؟
ج: بعض میں دفاعی بعض میں جارحانہ حکمت عملی اپنائی۔
س: آپ اپنے مفتوح اقوام کے ساتھ کیا سلوک کرتے تھے؟
ج: نہایت ہی شفقت کا سلوک فرماتے تھے۔
س: آپ کے پہلے غزوے کا کیا نام ہے؟
ج: ابواء
س: پہلا غزوہ کب ہوا؟
ج: اہجری کے اختتام میں
س: کیا پہلے غزوہ میں لڑائی ہوئی؟
ج: نہیں ہوئی۔
س: آپ کے دوسرے غزوہ کا کیا نام ہے؟
ج: بواط
س: یہ غزوہ کب ہوا؟
ج: ربیع الاوّل دو ہجری
س: آپ کا آخری غزوہ کون سا ہے؟
ج: تبوک
س: آپ کس غزوہ میں زخمی ہوئے؟
ج: احد میں
س: کس غزوہ میں آپ نے ایک مختلف حکمت عملی سے کام لیا؟

ج: غزوۂ خندق میں

س: کن غزوات میں فرشتوں کا نزول ہوا؟

ج: غزوۂ بدر، خندق، حنین میں

س: غزوۂ بدر کب ہوا؟

ج: ۲ ہجری میں

س: کس ماہ میں ہوا

ج: ماہِ رمضان میں

س: غزوۂ بدر کے دو اسباب لکھیں۔

ج: (۱) قافلہ ابوسفیان پر حملے کی افواہ۔ (۲) مہاجرین کو قریش کی دھمکی۔

س: بدر سے کیا مراد ہے؟

ج: ایک جگہ کا نام ہے بدر کا لغوی معنی ہے پورا چاند۔

س: غزوۂ بدر میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

ج: ۳۱۳

س: مسلمانوں کے پاس ہتھیار اور گھوڑے کتنے تھے؟

ج: دو گھوڑے آٹھ تلواریں تھیں۔

س: کفار کی تعداد کتنی تھی؟

ج: ایک ہزار

س: کفار کا سردار کون تھا؟

ج: ابوجہل

س: کفار کے پاس سواری کے جانور اور ساز وسامان کتنا تھا؟

ج: سات سو اونٹ اور کافی تعداد میں جنگی آلات تھے۔

س: حضور کے کون سے چچا غزوۂ بدر میں کفار کی طرف سے آئے تھے؟

ج: حضرت عباس رضی اللہ عنہ

س: حضور کے کون سے داماد غزوۂ بدر میں کفار کی طرف سے آئے تھے؟

ج: ابوالعاص بن ربیع (جو بعد میں مسلمان ہو گئے تھے)

س: آپ کے یہ داماد آپ کی کس بیٹی کے شوہر تھے؟

ج: حضرت سیدہ زینب رضی اللہ عنہا

س: غزوۂ بدر میں کتنے کفار مارے گئے؟

ج: ستر (۷۰)

س: کتنے کفار قید ہوئے؟

ج: ستر (۷۰)

س: بدر میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

ج: چودہ

س: غزوۂ بدر میں قریش کے کون سے بڑے بڑے سردار مارے گئے؟

ج: ابوجہل، امیہ بن خلف، عتبہ، شیبہ

س: غزوۂ بدر میں مسلمانوں کی طرف سے بہادری کے جوہر دکھانے والے دو صحابہ کے نام لکھیں۔

ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ۔

س: غزوۂ بدر میں حضور مدینہ میں کس کو اپنا نائب بنا کر آئے تھے؟

ج: حضرت ابولبابہ بن منذر رضی اللہ عنہ

س: غزوۂ بدر کا ذکر قرآن کی کن سورتوں میں ہے؟

ج: سورۂ آل عمران اور سورۂ انفال

س: اصحاب بدر کے متعلق رب تعالیٰ نے کیا ارشاد فرمایا؟

ج: سب اصحاب بدر کی مغفرت کر دی۔

س: بدر میں حضور نے کس کو قتل کرنے سے منع فرمایا تھا؟

ج: حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو قتل کرنے سے منع فرمایا تھا۔

س: غزوۂ بدر کے قیدیوں سے کیا فدیہ لیا گیا؟

ج: ایک ہزار سے پانچ ہزار زر نقد

س: حضور نے قیدیوں کے بارے میں کیا حکم فرمایا تھا؟

ج: ان کے خوراک و آرام کا خیال رکھا جائے۔

س: قرآن نے غزوۂ بدر کو کس نام سے یاد کیا ہے؟

ج: یوم الفرقان

س: غزوۂ بدر میں فتح کے بعد مسلمانوں کی کیفیت کیا ہوئی؟

ج: ایک مضبوط طاقت ابھر کر سامنے آئے۔

س: غزوۂ بدر میں شکست کے بعد اہل مکہ کا کیا حال ہوا؟

ج: گھر گھر میں صف ماتم بچھ گئی۔

س: غزوۂ بدر میں کس فرشتے کے گھوڑے کا نام حیزوم تھا؟

ج: حضرت جبرائیل علیہ السلام کے گھوڑے کا نام تھا۔

س: غزوۂ احد کب ہوا؟

ج: ۳ ہجری میں

س: کس ماہ میں ہوا؟

ج: ربیع الاوّل میں ہوا۔

س: اس غزوہ کے بارے میں حضور کی کیا رائے تھی؟

ج: مدینہ منورہ میں رہ کر مقابلہ کیا جائے۔

س: نوجوان صحابہ کرام کی کیا رائے تھی؟

ج: مدینہ سے باہر جا کر کفار کا مقابلہ کیا جائے۔

س: غزوہ احد میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

ج: سات سو

س: کفار کی تعداد کتنی تھی؟

ج: تین ہزار۔

س: غزوۂ احد میں کفار کا سپہ سالار کون تھا؟

ج: ابوسفیان۔

س: غزوۂ احد میں کس شخص نے مسلمانوں کو بہت زیادہ نقصان پہنچایا جو بعد میں مسلمان ہو گئے تھے؟

ج: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ

س: حضور نے کس چوٹی پر پچاس تیراندازوں کا دستہ مقرر فرمایا؟

ج: عینین

س: ان کا سپہ سالار کس کو مقرر فرمایا؟

ج: حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ عنہ

س: حضور نے تیراندازوں کو کیا ہدایت فرمائی تھی؟
ج: فتح ہو یا شکست اپنی جگہ نہیں چھوڑنا۔
س: احد میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟
ج: ستر (۷۰)
س: کتنے کافر مارے گئے؟
ج: ۲۲ (بائیس)
س: حضور کے کون سے چچا اس غزوہ میں شہید ہوئے؟
ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ
س: ان کو کس نے شہید کیا؟
ج: وحشی نے (جو بعد میں مسلمان ہو گئے تھے)
س: کس خاتون نے حضرت حمزہ کی لاش کی بے حرمتی کی؟
ج: ہندہ زوجہ ابوسفیان نے (جو بعد میں فتح مکہ کے موقع پر مسلمان ہو گئی تھی)
س: مسلمانوں میں کس بات کی وجہ سے افراتفری پھیل گئی تھی؟
ج: حضور کے شہید کئے جانے کی افواہ پر افراتفری پھیلی۔
س: مسلمانوں کو جو نقصان ہوا اس کی وجہ کیا تھی؟
ج: تیراندازوں کا اپنی جگہ کو چھوڑ کر مال غنیمت اکٹھا کرنا۔
س: غزوۂ احد کا ذکر قرآن کی کس سورت میں ہے؟
ج: سورۂ آل عمران
س: غزوۂ احد میں کتنے منافقین میدان میں سے حضور کا ساتھ چھوڑ کر واپس چلے گئے تھے؟
ج: تین سو
س: حضور کو کہاں پر زخم لگے تھے؟
ج: چہرہ مبارک پر
س: آپ کی مرہم پٹی کس نے کی؟
ج: حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے
س: غزوۂ احزاب کب ہوا؟
ج: پانچ ہجری میں

س: کس ماہ میں ہوا؟

ج: ذی قعدہ میں

س: غزوۂ احزاب کا دوسرا نام کیا ہے؟

ج: خندق

س: خندق کس کے مشورے پر کھودی گئی تھی؟

ج: حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کے مشورے پر

س: خندق کھودتے ہوئے حضور نے مسلمانوں کا جذبہ دیکھ کر کیا الفاظ فرمائے تھے؟

ج: یا اللہ آخرت کا عیش ہی اصل عیش ہے پس انصار و مہاجرین کو بخش دے۔

س: دوران خندق کی کھدائی کس صحابی نے آپ کی دعوت فرمائی تھی؟

ج: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے۔

س: خندق کھودنے میں کتنے دن لگے تھے؟

ج: ۱۸ دن۔

س: خندق مدینہ کے کس جانب کھودی گئی تھی؟

ج: شمال سے جنوب کی طرف۔

س: اس غزوۂ میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

ج: تین ہزار

س: کفار کی تعداد کتنی تھی؟

ج: دس ہزار

س: کفار کا سردار کون تھا؟

ج: ابوسفیان

س: اس غزوہ میں یہودیوں کے کس قبیلے نے مسلمانوں کے ساتھ بدعہدی کی تھی؟

ج: بنوقریظہ نے بدعہدی کی

س: اس غزوۂ میں قریش کا کون سا نامی گرامی پہلوان مارا گیا تھا؟

ج: عمرو بن عبدود

س: کس نے مارا تھا؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ نے مارا تھا۔

س: غزوۂ خندق میں محاصرہ کتنے دن جاری رہا؟
ج: ۳۰ دن
س: غزوۂ خندق میں مسلمانوں کی طرف سے کون سے انصاری سردار زخمی ہو گئے تھے؟
ج: حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ زخمی ہوئے۔
س: قرآن میں اس غزوۂ کا ذکر کس سورت میں ہے؟
ج: سورۂ احزاب میں ہے۔
س: اس غزوۂ میں مسلمانوں کو ابتدا میں کیا محسوس ہوا؟
ج: بہت خوف محسوس ہوا (سورۂ احزاب کے مطابق)
س: اس غزوہ میں حضور کی کس پھوپھی نے بہادری کا بے مثال مظاہرہ کیا؟
ج: حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا
س: جب کفار رات کے وقت محاصرہ ختم کر کے بھاگ گئے اور حضور نے کیا ارشاد فرمایا؟
ج: اب کفار ہماری طرف نہیں آئیں گے بلکہ ہم ان کی طرف جائیں گے۔
س: یہودیوں کے جس قبیلہ نے بدعہدی کی حضور نے اس کو کیا سزا دی؟
ج: مرد قتل کردیئے گئے عورتیں اور بچے غلام بنا لئے گئے مال تقسیم کر لیا گیا۔
س: کس صحابی کو حضور نے فرمایا تھا کہ جو تم فیصلہ کرو گے وہ سب کو منظور ہوگا؟
ج: حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کو فرمایا تھا۔
س: غزوۂ احزاب کے بعد کون سے انصاری سردار کا جو حضور کے بڑے پیارے صحابی تھے وصال ہوا؟
ج: حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا۔
س: غزوۂ خیبر کس سن میں ہوا؟
ج: ۶ ہجری میں۔
س: مسلمانوں کی تعداد غزوۂ خیبر میں کتنی تھی؟
ج: ۱۶۰۰
س: خیبر کے کتنے قلعے تھے؟
ج: چھ
س: ابتداءً مسلمانوں نے کتنے قلعے فتح کر لئے تھے؟

ج: پانچ

س: کون سا قلعہ تھا جو فتح نہیں ہو رہا تھا؟

ج: قموص

س: حضور نے کس صحابی کو اس قلعے کی فتح کے لیے بھیجا؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بھیجا تھا۔

س: حضرت علی نے یہودیوں کے کس نامی گرامی پہلوان کو واصل فی النار کیا؟

ج: مرحب کو

س: دوران لڑائی حضرت علی نے کس دروازہ کو اکھاڑ کر ڈھال بنالیا تھا؟

ج: قلعہ قموص کے دروازہ کو۔

س: اس دروازے کو کتنے آدمی مل کر اٹھا سکتے تھے؟

ج: چالیس آدمی یا ستر

س: غزوۂ خیبر میں یہودیوں کی مفتوحہ اراضی میں سے کون سا مشہور باغ بھی ہاتھ آیا؟

ج: فدک

س: غزوۂ خیبر میں کون سے صحابی زہر ملا ہوا کھانا کھانے سے شہید ہو گئے؟

ج: حضرت بشر بن براء بن معرور رضی اللہ عنہ

س: حضور نے فتح خیبر پر کس سے نکاح فرمایا تھا؟

ج: حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا

س: یہودیوں نے کس بات پر آپ سے صلح کر لی تھی اور اپنی زمینوں پر ہی مزارع بن کر کام کرنے لگے؟

ج: یہودیوں نے کہا کہ ہمیں جلاوطن نہ کیا جائے ہم کام کریں گے اور اس کا معاوضہ جو کام ہم کریں گے آپ ہمیں دیں گے۔

س: غزوۂ خیبر میں کتنے یہودی مارے گئے؟

ج: ترانوے (۹۳)

س: کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

ج: چودہ یا پندرہ۔

س: صلح حدیبیہ کس سن میں ہوئی؟

ج: ۶ ہجری میں ہوئی۔

س: مسلمانوں کی تعداد اس موقعہ پر کتنی تھی؟

ج: چودہ سو

س: مسلمان مدینہ سے کس غرض سے چلے گئے؟

ج: عمرہ کے لیے۔

س: صلح حدیبیہ میں کون سی بیعت لی گئی؟

ج: بیعت رضوان

س: کس وجہ سے لی گئی؟

ج: حضرت عثمان کے شہید کیے جانے کی افواہ پڑ لی گئی تھی۔

س: بیعت کہاں لی گئی؟

ج: درخت کے نیچے۔

س: صلح حدیبیہ اور بیعت رضوان کا ذکر قرآن کی کس سورت میں ہے؟

ج: سورۂ فتح میں ہے۔

س: صلح حدیبیہ کے موقع پر قریش کی طرف سے کون سفیر تھا؟

ج: بدیل بن ورقہ، عروہ بن مسعود، سہیل بن عمرو۔

س: کس صحابی کو اس موقع پر زنجیروں میں جکڑا ہوا پیش کیا گیا؟

ج: ابو جندل رضی اللہ عنہ کو پیش کیا گیا تھا۔

س: صلح حدیبیہ کا معاہدہ کس صحابی نے لکھا؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ نے لکھا تھا۔

س: کس صحابی کو صلح حدیبیہ کی شرائط پر پریشانی ہوئی جو بعد میں زائل ہو گئی؟

ج: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

س: صلح حدیبیہ کی دو شرائط لکھیں۔

ج: (۱) مسلمان اس سال واپس چلے جائیں۔

(۲) اگلے سال آئیں اور صرف تین دن قیام کر کے چلے جائیں۔

س: فتح مکہ کس سن میں ہوا؟

ج: ۸ ہجری میں ہوا۔

س: کس ماہ میں ہوا؟

ج: رمضان میں

س: مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

ج: دس ہزار

س: فتح مکہ کے اسباب لکھیں مختصر

ج: قریش نے صلح حدیبیہ کے معاہدہ کی بدعہدی کی تھی ان کو سزا دینے کے لئے حضور تمام مسلمانوں کے ساتھ مکہ کو روانہ ہوئے۔

س: فتح مکہ کے مواقع پر حضور نے کن لوگوں کے لئے امان کا اعلان فرمایا؟

ج: (۱) جو شخص ہتھیار ڈال دے اور اپنے گھر کا دروازہ بند کر دے۔

(۲) مسجد الحرام میں داخل ہو جائے۔

(۳) ابوسفیان کے گھر میں پناہ لے لے۔

س: کس قریش کے سردار نے اس موقع پر اسلام قبول کیا تھا؟

ج: حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے اسلام قبول کیا تھا۔

س: فتح مکہ کا ذکر قرآن کی کس سورت میں ہے؟

ج: سورۂ نصر میں ہے۔

س: حضور نے مکہ میں تمام دشمنان دین کے ساتھ کیا سلوک کیا؟

ج: سب کو معاف فرمادیا۔

س: اس موقع پر آپ نے کس نبی کی مثال دیتے ہوئے قرآن کی آیت تلاوت فرمائی؟

ج: حضرت یوسف علیہ السلام کی مثال دی۔

س: کن اشتہاری مجرموں کے قتل کا آپ نے اسی روز حکم فرمایا تھا؟

ج: (۱) عبداللہ بن ابی سرح (۲) عبداللہ بن خطل (۳) حویرث بن نفیل (۴) مقیس بن حبابہ (۵) عکرمہ بن ابوجہل، ہبار بن الاسود اور چار خواتین تھیں ان میں سے کچھ کو معاف کر دیا گیا تھا۔

س: حضور خانہ کعبہ میں رکھے ہوئے بتوں کو کس چیز سے چھو رہے تھے؟

ج: چھڑی سے۔

س: حضور کے چھونے سے ان بتوں کی کیا حالت ہو رہی تھی؟

ج: منہ کے بل گر رہے تھے۔

س: اس موقعہ پر حضور کون سی آیت تلاوت فرما رہے تھے؟

ج: سورۂ بنی اسرائیل کی جَآءَ الْحَقُّ وَ زَهَقَ الْبَاطِلُ ط اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا
(ترجمہ) بے شک حق آ گیا اور باطل چلا گیا اور باطل جانے ہی والی چیز ہے۔

س: مکہ میں آپ نے کتنے روز قیام فرمایا؟

ج: ۱۵ دن

س: مکہ سے حضور کس غزوۂ کی طرف روانہ ہوئے؟

ج: غزوہ حنین کی طرف روانہ ہوئے۔

س: حنین میں مسلمانوں کے لشکر کی تعداد کیا تھی؟

ج: بارہ ہزار

س: اس غزوہ کے لیے حضور نے کس سے جنگی سامان عاریتاً لیا تھا۔

ج: صفوان بن امیہ سے

س: اس غزوہ کا ذکر قرآن کی کس سورت میں ہے؟

ج: سورۂ توبہ

س: اس غزوہ میں مسلمانوں نے کتنے کفار کو قتل کیا؟

ج: 71

س: باقی ماندہ کفار کہاں بھاگ گئے؟

ج: طائف کے قلعوں میں بھاگ گئے

س: غزوہ میں مسلمانوں کو کتنا مال غنیمت حاصل ہوا؟

ج: بہت زیادہ

س: حنین سے حضور کس غزوہ کی طرف تشریف لے گئے؟

ج: غزوۂ طائف کی طرف تشریف لے گئے

س: یہاں مسلمانوں نے کتنے دن محاصرہ جاری رکھا

ج: بیس دن

س: حضور ﷺ نے کیا حکم فرمایا تھا؟

ج: حضور ﷺ نے واپس چلنے کا حکم فرمایا تھا۔

س: طائف واپسی پر حضور نے کس مقام پر مال غنیمت تقسیم فرمایا تھا؟

ج: مقام جعرانہ

س: حضور نے زیادہ مال کن لوگوں کو عطا فرمایا تھا؟

ج: نومسلموں کو

س: حضور ﷺ نے جب نومسلموں کو زیادہ مال عطا فرمایا تو انصار کے چند لوگوں کو کیا تشویش لاحق ہوئی؟

ج: اب حضور ﷺ واپس مکہ نہ چلے جائیں۔

س: حضور ﷺ کو انصار کی اس بات کا پتہ چلا تو آپ نے ان سے کیا فرمایا؟

ج: ”اے گروہ انصار کیا یہ سچ نہیں کہ تم گمراہ تھے خدا نے میرے ذریعے تم کو ہدایت دی اور تم پراگندہ تھے خدا نے میرے ذریعہ تم کو جمع کر دیا اور تم مفلس تھے خدا نے میرے ذریعے تم کو دولتمند کر دیا۔“

س: حضور ﷺ کے خطبہ فرمانے کے بعد انصار نے کیا کہا؟

ج: ہم حضور ﷺ کی رضا پر راضی ہیں۔

س: آپ نے آخری غزوہ کب لڑا؟

ج: ۹ ہجری میں

س: اس غزوہ کا جو آپ کا آخری ہے نام بتائیں؟

ج: تبوک

س: غزوۂ تبوک اور کس الفاظ سے یاد کیا جاتا ہے؟

ج: جیش العسرت

س: اس غزوہ کی وجہ کیا تھی؟

ج: حضور ﷺ کو معلوم ہوا تھا کہ رومی مدینہ پر حملہ کرنے والے ہیں آپؐ نے فرمایا کہ اس سے پہلے رومی ہماری طرف آئیں ہم ان کو جا کر شکست سے دوچار کرتے ہیں۔

س: اس غزوہ میں کن مسلمانوں نے زیادہ سخاوت کا مظاہرہ کیا؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق، حضرت عثمان غنی، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف

س: حضرت ابوبکر صدیق نے اس غزوہ کے لیے کتنا مال پیش کیا؟

ج: اپنے گھر کا سارا مال پیش کر دیا۔

س: حضرت عمر فاروق نے اس غزوہ کے لیے کتنا مال پیش کیا؟
ج: اپنے گھر کا آدھا مال پیش کر دیا۔
س: حضرت عثمان غنی نے اس غزوہ کے لیے کتنا مال پیش کیا؟
ج: ایک تہائی لشکر کی تیاری کا سامان دیا۔
س: حضور ﷺ نے حضرت عثمان کے لیے کیا فرمایا؟
ج: آج کے بعد عثمان جو مرضی کرے ان سے مواخذہ نہیں ہوگا۔
س: حضور نے جب حضرت ابوبکر صدیق سے پوچھا کہ گھر والوں کے لیے کیا چھورا ہے تو انہوں نے کیا جواب دیا؟
ج: اللہ اور اس کا رسول ﷺ چھوڑا ہے۔
س: اس غزوہ کی روانگی کس ماہ میں ہوئی؟
ج: ماہ رجب
س: اس غزوہ کی روانگی کس طرف تھی؟
ج: تبوک کی طرف
س: اس غزوہ میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟
ج: تیس ہزار
س: کیا اور بھی کسی غزوہ می مسلمانوں کی تعداد اتنی زیادہ تھی؟
ج: نہیں
س: حضور ﷺ وہاں کتنے دن ٹھہرے؟
ج: بیس روز
س: کیا وہاں لڑائی کی نوبت پیش آئی؟
ج: نہیں
س: حضور ﷺ کا سن کا کفار کا لشکر مقابلے کے لیے آیا یا نہیں؟
ج: نہیں
س: اردگرد کے کتنے قبائل نے جزیہ دے کر حضور سے صلح کر لی تھی؟
ج: تقریباً چار
س: کون سے صحابہ اس غزوہ میں شرکت سے محروم رہے؟
ج: ہلال بن امیہ، مرارہ بن ربیع، کعب بن مالک
س: ان کے پیچھے رہنے کا ذکر قرآن میں کس سورت میں ہے؟

ج: سورۂ توبہ میں

س: کتنے دن تک حضور نے ان کا معاشرتی بائیکاٹ رکھا؟

ج: پچاس دن تک

س: اس غزوہ میں حضور نے مدینہ پر اپنا نائب کس کو بنایا تھا؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اپنا نائب بنایا تھا۔

س: حضرت علی نے بھی جب ساتھ جانے کی خواہش ظاہر فرمائی تو حضور ﷺ نے کیا ارشاد فرمایا؟

ج: اے علی میری اور تمہاری مثال موسیٰ و ہارونؑ کی طرح ہیں تم دنیا و آخرت میں میرے بھائی ہو۔"

س: تبوک واپسی سے آپ نے منافقین کی تعمیر کردہ کس مسجد کو مسمار فرمایا؟

ج: ضرار

س: آپؐ نے کس صحابی کو حکم دیا کہ اس کو گرا دو؟

ج: حضرت مالک بن دخشم اور معن بن عدی عجلانی کو

س: اس مسجد مس منافقین کیا کرتے تھے؟

ج: حضور اور مسلمانوں کے خلاف سازشیں کرتے تھے۔

س: اس مسجد کا ذکر قرآن کی کس سورت میں ہے؟

ج: سورۂ توبہ

س: ان چند غزوات کا نام لکھیں جن میں لڑائی ہوئی؟

ج: غزوۂ بدر، غزوۂ احد، غزوۂ خندق، غزوۂ خیبر، غزوۂ حنین

س: ان چند غزوات کا بتائی جن کا ذکر قرآن میں ہے؟

ج: غزوہ بدر، غزوہ احد، غزوہ احزاب، غزوۂ حنین وغیرہ

س: ان غزوات کا نام بتائیں جن میں حضور ﷺ نے معاہدے فرمائے؟

ج: غزوۂ خیبر، غزوۂ فتح مکہ، غزوہ تبوک وغیرہ

س: غزوۂ بدر میں حضور ﷺ کی کون سی زوجہ آپ کے ساتھ تھیں؟

ج: کوئی نہیں

س: غزوۂ احد میں شریک ہونے والی ایک مسلمان بہادر خاتون کا نام لکھیں؟

ج: حضرت نسیبہ بنت کعب ام عمارہ رضی اللہ عنہا

س: کس غزوہ میں حضور ﷺ خود اپنے صحابی حضرت سعد بن ابی وقاص کو تیر اٹھا اٹھا کر دیتے تھے؟

ج: غزوہ احد میں

س: کس غزوہ میں حضور ﷺ نے اپنے دست مبارک سے ایک کافر کو واصل فی النار کیا؟

ج: غزوہ احد میں

س: کس غزوہ میں حضور ﷺ کے شہید کئے جانے کی افواہ پھیلی؟

ج: غزوہ احد میں

س: ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ نے کس غزوہ میں حضور ﷺ کے ساتھ شرکت فرمائی؟

ج: غزوہ بنی المصطلق میں شرکت فرمائی۔

س: کس غزوہ میں غلط فہمی کی بنا پر مسلمان مسلمان کے ہاتھ شہید ہوئے؟

ج: غزوۂ احد میں

س: چند ایسے غزوات کے نام بتائیں جن میں لڑائی کی نوبت نہیں آئی؟

ج: غزواہ ابوا، غزوۂ صفوان، غزوہ تبوک، غزوۂ بنولحیان وغیرہ

س: غزوۂ سویق کی وجہ تسمیہ کیا ہے؟

ج: اس غزوۂ میں کفار اپنے ساتھ سویق (ستو) لائے تھے۔ جب مسلمانوں نے ان کا تعاقب کیا تو انہوں نے اپنے سویق پھینکنے شروع کر دیئے تو مسلمانوں نے اٹھا لیے اس لیے اس کو غزوہ سویق کہتے ہیں۔

س: غزوۂ ذات الرقاع کی وجہ تسمیہ کیا ہے؟

ج: اس غزوۂ میں بعض صحابہ کے پیدل چلنے کی وجہ سے پاؤں کے ناخن اتر گئے اور انہوں نے پاؤں پر پٹیاں اور کپڑے باندھ لئے اسی لیے اس کا نام ذات الرقاع یعنی پٹیوں والا ہو گیا (بخاری)

س: غزوۂ دومۃ الجندل کب ہوا؟

ج: ربیع الاوّل پانچ ہجری

س: غزوۂ بنولحیان کب ہوا؟

ج: چھ ہجری میں پیش آیا۔

س: حضور ﷺ کے صحابی حضرت سلمہ بن اکوع نے کس غزوہ میں بہادری کے بے مثال مظاہرے قائم کیے؟

ج: غزوۂ غابہ میں بے مثال بہادری کے جوہر دکھائے۔

س: حضرت ابو دجانہ صحابی رسول نے کس غزوہ میں جرأت و بہادری کی مثال قائم کی؟

ج: غزوۂ احد میں

س: حضور ﷺ کے کس صحابی نے سینے پر شتر مرغ کا نشان لگا کر غزوہ میں حصہ لیا نام بتائیں؟

ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ غزوۂ بدر میں

س: حضور ﷺ کے کس صحابی نے غزوۂ خیبر اور خندق میں بے مثال بہادری کا مظاہرہ کیا؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ

س: یوم بدر حضرت علی کے ہاتھوں میں جو تلوار تھی اس کا نام کیا تھا؟

ج: ذوالفقار

س: حضور ﷺ نے اپنی تلوار کس غزوہ میں صحابی کو دی اور فرمایا کہ اس کا حق ادا کردو؟

ج: حضرت ابودجانہ غزوۂ احد میں

س: کس غزوہ میں صحابی کی تلوار ٹوٹنے پر آپ نے ان کو چھڑی عطا فرمائی جو تلوار بن گئی؟

ج: غزوۂ بدر میں حضرت عکاشہ رضی اللہ عنہ کو

س: حضرت عمر نے کس غزوہ میں اپنے ماموں کو قتل کیا جو کافر تھا؟

ج: غزوۂ بدر میں

س: حضرت ابوبکر کے صاحبزادے اسلام لانے سے پہلے کس غزوہ میں مسلمانوں کے مقابلے میں آئے؟

ج: غزوۂ بدر میں

س: منافقین نے کس غزوہ سے واپسی پر حضور کو نقصان پہنچانا چاہا تھا؟

ج: غزوہ تبوک سے واپسی میں

س: کس غزوہ سے واپسی پر منافقین نے حضرت عائشہ پر تہمت لگائی؟

ج: غزوۂ بنوالمصطلق (غزوہ مریسیع) سے واپس پر

س: کس غزوہ میں حضور ﷺ کے مدمقابل کوئی نہیں آیا اور قریب ہی بازار سے مسلمانوں نے تجارت کر کے خوب نفع کمایا؟

ج: غزوۂ بدر صغریٰ میں

س: غزوہ بدر صغریٰ کب ہوا؟

ج: چار ہجری میں ہوا

س: کس غزوہ کے بعد مسلمان زخمی حالت میں فوراً لڑائی کے لیے جانے کے لیے تیار ہو گئے؟

ج: غزوۂ احد کے بعد

س: آپ نے کس سن میں سلاطین کو خطوط لکھے؟
ج: سات ہجری میں
س: آپ کے خط کا عنوان کیا ہوتا تھا؟
ج: ابتداء میں اللہ کی حمد درمیان میں دین اسلام کی دعوت اور آخر میں مہر نبوت
س: آپ خط کے آخر میں کیا لکھتے؟
ج: محمد رسول اللہ (مہر نبوت لگاتے تھے)
س: آپ نے کتنے حکمرانوں کو خطوط لکھے؟
ج: دس
س: آپ کا خط مبارک کس بد بخت حکمران نے پھاڑ ڈالا تھا؟
ج: خسرو پرویز نے
س: آپ ﷺ کے قاصدوں کی کل تعداد کتنی تھی؟
ج: دس
س حضور ﷺ نے کس صحابی کو شاہ ایران خسرو پرویز کے پاس بھیجا تھا؟
ج: حضرت عبداللہ بن حذافہ رضی اللہ عنہ کو
س: حضور ﷺ نے شاہ حبشہ نجاشی کے پاس کس کو بھیجا تھا؟
ج: عمرو بن امیہ رضی اللہ عنہ کو
س: شاہ روم قیصر کے پاس حضور ﷺ نے اپنے کس صحابی کو بھیجا تھا؟
ج: حضرت دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ کو
س: حضور ﷺ کے کس قاصد کی شکل میں جبرائیل آتے تھے؟
ج: دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ کو
س: حضور شاہ مصر مقوقس کی طرف اپنا کون سا قاصد بھیجا؟
ج: حضرت حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ کو
س: حضور ﷺ نے شاہ بحرین منذر بن ساوی کے پاس اپنے کس قاصد کو بھیجا تھا؟
ج: حضرت علاء بن الحضرمی رضی اللہ عنہ کو
س: حضور ﷺ نے حارث بن ابی شمر غسانی کے پاس اپنے کس قاصد کو بھیجا؟
ج: شجاع بن وہب رضی اللہ عنہ کو

س: حضور نے طائف کے بادشاہ کو کس کے ہاتھ خط بھیجا؟

ج: حضرت عبداللہ بن جریر رضی اللہ عنہ کو

س: شاہ طائف کا نام کیا تھا؟

ج: ذی الکلاع

س: عمان کے بادشاہ کے پاس حضور ﷺ نے کس صحابی کو بھیجا تھا؟

ج: حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ کے اس صحابی کا نام بتائیں جو حضور ﷺ نے مسلیمہ کذاب جھوٹے نبی کی طرف بھیجا۔

ج: حضرت حبیب بن زید رضی اللہ عنہ کو

س: مسیلمہ کذاب نے حضور کے قاصد کے ساتھ کیا سلوک کیا؟

ج: اس خبیس نے شہید کر دیا۔

س: حاکم بصرہ کے پاس حضور ﷺ نے کس قاصد کو بھیجا؟

ج: حضرت سلیط بن عمرو رضی اللہ عنہ

س: حاکم یمامہ کے پاس حضور ﷺ نے کس قاصد کو بھیجا؟

ج: حضرت حارث بن عمیر رضی اللہ عنہ

س: حضور سرور کائنات نے صلح حدیبیہ کے وقت جن دو حضرات کو بطور قاصد اہل قریش کے پاس بھیجا تھا ان کے نام بتائیں؟

ج: حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ اور حضرت خراش بن امیہ رضی اللہ عنہ

س: آپ نے پہلی شادی کس عمر میں کی؟
ج: 25 سال کی عمر میں
س: آپ کی عمر مبارک اور آپ کی زوجہ کی عمر میں کتنا فرق تھا؟
ج: پندرہ سال کا
س: آپ نے پہلی شادی کس سے کی؟
ج: حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے
س: حضرت خدیجہ کا لقب کیا تھا؟
ج: طاہرہ
س: حضرت خدیجہ کا شمار مکہ کی کن عورتوں میں ہوتا تھا؟
ج: شریف اور مالدار
س: حضرت خدیجہ کے والد کا کیا نام تھا؟
ج: خویلد
س: حضرت خدیجہ کو حضور ﷺ کس نام سے یاد فرمایا کرتے تھے؟
ج: خیر النساء (بہتر عورت)
س: کیا حضرت خدیجہ نے حضور ﷺ سے شادی سے پہلے بھی شادی کی تھی؟
ج: جی ہاں
س: حضرت خدیجہ کس قسم کی خاتون تھی؟
ج: بڑی ہی نیک سیرت با اخلاق اور پاکباز خاتون تھیں
س: حضور ﷺ حضرت خدیجہ کے متعلق کیا فرمایا کرتے تھے؟
ج: حضور ﷺ فرماتے تھے کہ لوگوں نے جب میری تکذیب کی تو حضرت خدیجہ نے میری تصدیق کی۔
س: حضرت خدیجہ سے حضور ﷺ کے کتنے بچے پیدا ہوئے؟
ج: چھ
س: آپ کی اولاد جو حضرت خدیجہ سے ہوئی ان کے نام لکھیں؟
ج: (۱) حضرت زینب رضی اللہ عنہا (۲) حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا (۳) حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا (۴) حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا (۵) حضرت قاسم (۶) حضرت عبداللہ جن کو طاہر اور طیب بھی کہا جاتا ہے۔

س: حضرت خدیجہ کے ساتھ حضور ﷺ کی کتنا عرصہ رفاقت رہی؟

ج: 25 سال

س: حضرت خدیجہ کا سن وفات لکھیں؟

ج: دس نبوی

س: حضرت خدیجہ کو کیا اعزاز حاصل ہے؟

ج: اسلام قبول کرنے والی پہلی خاتون

س: کیا حضرت خدیجہ کی موجودگی جس حضور ﷺ نے دوسرا نکاح کیا؟

ج: نہیں

س: حضرت خدیجہ کس خاندان سے تعلق رکھتی تھیں؟

ج: بنواسد سے تعلق رکھتی تھیں۔

س: حضرت خدیجہ کے بارے میں ایک حدیث لکھیں؟

ج: ایک روز حضور اقدس ﷺ کے لیے کھانا لا رہی تھیں حضرت جبرائیل نے خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ جب خدیجہ آئیں تو آپ ان کو ان کے رب کی طرف سے اور میری طرف سے سلام پہنچا دیں اور بہشت میں ایک موتیوں والے محل کی بشارت دیں۔

س: حضور ﷺ نے دوسرا نکاح کس عمر میں کیا؟

ج: پچاس کی عمر میں

س: کس سے کیا؟

ج: حضرت سودہ رضی اللہ عنہا سے

س: آپ کی زوجہ کی عمر نکاح وقت کتنی تھیں؟

ج: پچاس سال

س: آپ کی دوسری زوجہ کس کی بیٹی تھی؟

ج: زمعہ کی بیٹی تھیں

س: آپ کی دوسری زوجہ سے آپ کی کتنی اولاد پیدا ہوئی؟

ج: کوئی نہیں۔

س: آپ نے تیسری شادی کس سے کی؟

ج: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے

س: کب کی؟
ج: ماہ شوال دس نبوی میں
س: تیسرے نکاح کے وقت آپ کی عمر مبارک کیا تھی؟
ج: تقریباً پچاس سال
س: آپ کی زوجہ کی عمر کتنی تھی؟
ج: چھ برس (اور رخصتی نو برس کی عمر میں ہوئی)
س: آپ نے تیسرا نکاح جن سے فرمایا وہ کس کی صاحبزادی تھیں؟
ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی تھیں
س: آپ کے وصال کے بعد کتنا عرصہ حیات رہیں (حضرت عائشہ)
ج: تقریباً 47 برس
س: حضرت عائشہ کا حق مہر کیا مقرر ہوا؟
ج: 400 درہم
س: حضرت عائشہ کی کیا خوبی ان کو تمام ازواج میں ممتاز کرتی ہے؟
ج: علم و فضل
س: حضرت عائشہ پر کس نے تہمت لگائی تھی؟
ج: عبداللہ بن ابی رئیس المنافقین
س: حضرت عائشہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟
ج: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے پڑھائی۔
س: آپ کو کہاں دفن کیا گیا؟
ج: جنت البقیع میں دفن ہوئیں؟
س: حضور اکرم ﷺ کی چوتھی زوجہ کا نام بتائیں؟
ج: حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا
س: حضور سے نکاح کے وقت ان کی کیا عمر تھی؟
ج: بیس سال
س: حضور ﷺ کی کتنی عمر تھی؟
ج: 56 برس

س: حضرت حفصہ کس کی صاحبزادی تھیں؟
ج: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی تھیں۔
س: آپ کا وصال کب ہوا؟
ج: 45 ہجری میں وصال ہوا۔
س: حضور نے پانچواں نکاح کن سے فرمایا؟
ج: حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے
س: نکاح کے وقت ان کی کتنی عمر تھی؟
ج: 26 سال
س: حضور ﷺ کی کتنی عمر تھی؟
ج: تقریباً 57 برس
س: حضرت زینب بنت خزیمہ کا لقب کیا تھا؟
ج: ام المساکین
س: حضرت زینب بنت خزیمہ کا وصال کب ہوا؟
ج: ۳ ہجری میں (حضور کی زوجیت میں صرف دو تین مہینے رہیں)
س: حضرت ام سلمٰی سے نکاح کے وقت حضور کی عمر کیا تھی؟
ج: تقریباً 57 سال
س: حضرت ام سلمٰی کی عمر وصال کے وقت کتنی تھی؟
ج: چوراسی سال (84)۔
س: حضرت ام سلمٰی کا اصل نام کیا تھا؟
ج: ہند
س: حضرت ام سلمٰی کو ام سلمٰی کیوں کہا جاتا ہے؟
ج: سلمہ آپ کے صاحبزادے کا نام تھا۔
س: آپ کا وصال کب ہوا؟
ج: 63 ہجری میں وصال ہوا
س: حضرت ام سلمٰی کس اہم واقعہ کے بعد فوت ہوئیں؟
ج: واقعۂ کربلا کے بعد فوت ہوئیں۔

س: حضور ﷺ کی ساتویں زوجہ کا نام بتائیں؟
ج: حضرت زینب بنت جحش
س: حضور ﷺ کی کیا لگتی تھیں؟
ج: پھوپھی زاد تھیں؟
س: حضور ﷺ سے پہلے کس کے نکاح میں تھیں؟
ج: حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں
س: حضور ﷺ سے نکاح کے وقت حضرت زینب بنت جحش کی کیا عمر تھی؟
ج: 35 برس
س: حضور ﷺ نے کس سن میں ان سے نکاح فرمایا؟
ج: 5 ہجری میں
س: حضور ﷺ کی عمر ان سے نکاح کے وقت کیا تھی؟
ج: تقریباً 58 برس
س: حضور ﷺ کا حضرت زینب بنت جحش سے نکاح کس نے کیا؟
ج: اللہ تعالیٰ نے
س: ان سے نکاح کا تذکرہ کہاں موجود ہے؟
ج: قرآن میں
س: کس سورت میں ہے؟
ج: سورۂ احزاب میں
س: حضرت زینب بنت جحش کا انتقال کب ہوا؟
ج: 20 ہجری میں
س: نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟
ج: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے پڑھائی۔
س: کہاں مدفون ہوئیں؟
ج: مدینہ منورہ میں
س: حضور ﷺ کی آٹھویں زوجہ کا نام بتائیں؟
ج: حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا سے

س: حضرت جویریہ کس کی بیٹی تھیں؟
ج: حارث بن ابی ضرار جو قبیلہ بنی مصطلق کا سردار تھا۔
س: حضور ﷺ نے حضرت جویریہ سے کب نکاح فرمایا؟
ج: 5 ہجری میں
س: حضور ﷺ کی حضرت جویریہ سے نکاح کے وقت کیا عمر تھی؟
ج: تقریباً 58 برس
س: حضرت جویریہ کی عمر حضور ﷺ سے نکاح کے وقت کیا تھی؟
ج: بیس سال
س: حضرت جویریہ کا وصال کب ہوا؟
ج: 50 ہجری میں انتقال ہوا۔
س: کہاں مدفون ہیں؟
ج: جنت البقیع میں
س: کتنا عرصہ حضور ﷺ کے وصال کے بعد زندہ رہیں؟
ج: تقریباً چالیس سال
س: حضرت ام حبیبہ سے حضور ﷺ نے نکاح کب فرمایا؟
ج: سات ہجری میں
س: حضرت ام حبیبہ سے نکاح کے وقت حضور ﷺ کی عمر مبارک کیا تھی؟
ج: تقریباً ساٹھ برس
س: حضرت ام حبیبہ کی عمر حضور ﷺ سے نکاح کے وقت کتنی تھی؟
ج: 36 سال
س: حضرت ام حبیبہ کس کی بیٹی تھیں؟
ج: ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو
س: حضرت ام حبیبہ کا اصل نام کیا تھا؟
ج: رملہ
س: حضرت ام حبیبہ کس مسلم حکمران کی بہن تھیں؟
ج: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی بہن تھیں۔

س: حضرت ام حبیبہ کس خاندان سے تعلق رکھتی تھیں؟
ج: بنو امیہ
س: حضرت ام حبیبہ حضور ﷺ کے وصال کے بعد کتنا عرصہ حیات رہیں؟
ج: تقریباً 34 برس
س: حضرت ام حبیبہ کا وصال کب ہوا؟
ج: 44 ہجری میں وصال ہوا۔
س: حضرت ام حبیبہ کہاں مدفون ہیں؟
ج: مدینہ منورہ میں
س: حضور ﷺ نے حضرت صفیہ سے کب نکاح فرمایا؟
ج: سات ہجری میں
س: نکاح وقت آپ کی عمر مبارک کتنی تھیں؟
ج: 59 سال
س: حضرت صفیہ کی کتنی عمر تھی جب آپ حضور ﷺ کے نکاح میں آئیں؟
ج: سترہ سال
س: حضور ﷺ نے کس غزوہ سے فارغ ہو کر آپ سے نکاح کیا؟
ج: غزوۂ خیبر سے فارغ ہو کر ان سے نکاح فرمایا
س: حضرت صفیہ کس کی صاحبزادی تھیں؟
ج: حیی بن اخطب
س: حضرت صفیہ کا مہر کیا تھا؟
ج: فدیہ کے بدلے میں آزادی
س: حضر صفیہ کس نبی کی اولاد سے تھیں؟
ج: حضرت ہارون علیہ السلام
س: حضرت صفیہ نے حضور ﷺ سے نکاح سے پہلے کیا خواب دیکھا تھا؟
ج: ایک چاند ان کی جھولی میں آ گرا ہے۔
س: حضرت صفیہ کا وصال کب ہوا؟
ج: 50 ہجری میں وصال ہوا۔

س: حضرت میمونہ سے حضور ﷺ نے نکاح کب فرمایا؟

ج: ۷ ہجری میں

س: حضرت میمونہ نے نکاح کے وقت حضور ﷺ کی عمر مبارک کیا تھی؟

ج: تقریباً 60 سال

س: حضرت میمونہ کی حضور ﷺ سے نکاح کے وقت کیا عمر تھی؟

ج: 36 سال

س: حضرت میمونہ کس کی صاحبزادی تھیں؟

ج: حارث بن حزن

س: حضور ﷺ نے کس غزوہ کے بعد حضرت میمونہ سے نکاح فرمایا؟

ج: غزوۂ خیبر کے بعد

س: حضرت میمونہ کا کب وصال ہوا؟

ج: 51 ہجری میں وصال ہوا۔

س: حضرت میمونہ کہاں مدفون ہوئیں؟

ج: مقامِ سرف میں مدفون ہیں۔

س: حضرت میمونہ کی عمر حضور کے وصال کے وقت کتنی تھی؟

ج: تقریباً چالیس سال

س: حضور ﷺ نے حضرت ماریہ قبطیہ سے کب نکاح فرمایا؟

ج: آٹھ ہجری میں

س: حضرت ماریہ سے نکاح کے وقت حضور ﷺ کی عمر مبارک کیا تھی؟

ج: تقریباً 61 سال

س: حضرت ماریہ سے حضور ﷺ کے کون سے صاحبزادے پیدا ہوئے؟

ج: حضرت ابراہیم علیہ السلام

س: حضور ﷺ کے وصال کے کتنا عرصہ بعد آپ کا وصال ہوا؟

ج: چھ سال بعد

س: حضور ﷺ کے سامنے (یعنی آپ کی ظاہری حیات میں) کن دو ازواج کا وصال ہوا؟

ج: حضرت خدیجہ اور حضرت زینب بنت خزیمہ کا

س: آپ کی کون سی زوجہ علم وفضل میں بے مثال ہیں؟
ج: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا
س: آپ کی کون سی زوجہ نے اسلام قبول کرنے کے بعد تمام دولت آپ کے قدموں میں رکھ دی۔
ج: حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا
س: آپ کی کون سی زوجہ کو ام المساکین کہا جاتا ہے؟
ج: حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا
س: آپ کی کون سی زوجہ آپ کی کزن تھیں؟
ج: حضرت زینب بنت جحش
س: آپ کی اولاد کن دو ازواج سے پیدا ہوئی؟
ج: حضرت خدیجہؓ اور حضرت ماریہؓ سے
س: آپ کی سب سے بڑی صاحبزادی کا کیا نام ہے؟
ج: حضرت زینب رضی اللہ عنہا
س: حضرت زینب کا نکاح کن کے ساتھ ہوا؟
ج: ابوالعاص بن ربیع رضی اللہ عنہ
س: حضرت زینب کا وصال کب ہوا؟
ج: آٹھ ہجری میں
س: حضرت زینب کے کتنے بچے تھے؟
ج: دو ایک بیٹا ایک بیٹی
س: حضور ﷺ کی دوسری صاحبزادی کا نام لکھیں؟
ج: حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا
س: حضرت رقیہ کا نکاح کس کے ساتھ ہوا؟
ج: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ
س: حضرت رقیہ کے کتنے بچے تھے؟
ج: ایک
س: حضرت رقیہ کا وصال کب ہوا؟
ج: ۲ ہجری رمضان المبارک کے مہینے میں

س: حضرت عثمان غنی حضرت رقیہ کی تیمارداری کی وجہ سے کس غزوہ میں شرکت نہ کر سکے (حضور کے حکم کے مطابق)

ج: غزوۂ بدر میں

س: حضور ﷺ کی تیسری صاحبزادی کا نام بتائیں؟

ج: حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا

س: حضرت ام کلثوم کا نکاح کس کے ساتھ ہوا؟

ج: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ

س: حضرت ام کلثوم کے کتنے بچے تھے؟

ج: کوئی نہیں

س: حضرت ام کلثوم کا وصال کب ہوا؟

ج: شعبان نو ہجری میں

س: وصال کے وقت آپ کی عمر کیا تھی؟

ج: تقریباً اٹھائیس سال

س: حضور ﷺ کی چوتھی صاحبزادی کا نام لکھیں؟

ج: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا

س: حضرت فاطمہ کا نکاح کس سے ہوا؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ

س: حضرت فاطمہ کا نکاح کب ہوا؟

ج: ۲ ہجری

س: حضرت فاطمہ کے کتنے بچے تھے؟

ج: پانچ (تین بیٹے اور دو بیٹیاں)

س: حضرت فاطمہ کا وصال کتنی عمر میں ہوا؟

ج: تقریباً 29 سال کی عمر میں وصال ہوا۔

س: حضور ﷺ نے آپ کو کس اعزاز سے نوازا تھا؟

ج: جنتی عورتوں کی سردار کا اعزاز دیا تھا۔

س: حضرت علی نے حضرت فاطمہ کی موجودگی میں دوسرا نکاح کیا تھا؟

ج: نہیں

س: حضور ﷺ کے تینوں صاحبزادوں کے نام لکھیں؟

ج: حضرت قاسمؓ، حضرت عبداللہؓ، (جن کے القاب طاہر وطیب تھے) حضرت ابراہیمؓ

س: حضور ﷺ کے صاحبزادے جن ازواج سے پیدا ہوئے ان کے نام لکھیں؟

ج: حضرت قاسم اور حضرت عبداللہ حضرت خدیجہ سے اور حضرت ابراہیم حضرت ماریہ سے پیدا ہوئے۔

س: حضور ﷺ کے صاحبزادکان کتنی کتنی عمروں میں اللہ کو پیارے ہوتے گئے؟

ج: حضرت قاسم دو سال کی عمر میں حضرت عبداللہ حضرت ابراہیم سترہ یا اٹھارہ ماہ کی عمر میں فوت ہوئے۔

س: حضور ﷺ کے کس صاحبزادے نے سب سے زیادہ عمر پائی؟

ج: حضرت قاسم نے

س: حضور ﷺ کی کنیت کس صاحبزادے کے نام پر ہے؟

ج: قاسمؓ کے نام پر ابوالقاسم

س: حضور ﷺ کے نواسے نواسیاں کتنے تھے؟

ج: حضور ﷺ کے پانچ نواسے اور تین نواسیاں تھیں۔

س: آپ کو اپنے کن دو نواسوں سے بہت زیادہ پیار تھا؟

ج: امام حسنؓ اور امام حسینؓ سے

س: آپ اپنے دونوں نواسوں کے بارے میں کیا فرمایا کرتے تھے؟

ج: یہ میرے (حضور کے) پھول ہیں۔

س: آپ نے ان دونوں نواسوں کو جس اعزاز سے نوازا وہ لکھیں۔

ج: آپ نے فرمایا تھا کہ حسن وحسینؓ جنتی نوجوانوں کے سردار ہیں۔

س: حضور ﷺ کے کس نواسہ سے آپ کی نسل کا سلسلہ آگے بڑھا؟

ج: حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ

س: آپ کے وصال کے وقت آپ کے نواسوں کی عمریں کیا تھیں؟

ج: امام حسنؓ تقریباً ۷ سال امام حسینؓ تقریباً چھ سال

س: آپ کے کس نواسے نے اسلام کی خاطر اپنا آپ سارا کنبہ اللہ کی راہ میں قربان کر دیا؟

ج: حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ نے

س: حضرت امام حسینؓ کی شہادت کے وقت حضور ﷺ کی کون سی زوجہ حیات تھیں؟

ج: حضرت ام سلمیٰ رضی اللہ عنہا

س: حضور ﷺ کی چار ایسی قریبی رشتہ دار خواتین کا نام لکھیں جن کا نام زینب تھا؟

ج: آپ کی دو ازواج کا نام زینب تھا (۱) زینب بنت خزیمہ (۲) زینب بنت جحش آپ کی ایک بیٹی کا نام بھی زینب تھا آپ کی ایک نواسی جو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی صاحبزادی تھیں کا نام بھی زینب تھا۔

س: حضور ﷺ کے کندھے پر آپ کا کون سا نواسہ ہوتا جس کی وجہ سے آپ سجدہ لمبا کر دیتے؟

ج: حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ

س: آپ کو کون سے رنگ پسند تھے؟

ج: سفید سبز اور سیاہ

س: سبزیوں میں آپ کو کیا پسند تھا؟

ج: کدو

س: پھلوں میں آپ کو کیا پسند تھا؟

ج: کھجور

س: گوشت آپ کس جانور کا کھانا پسند فرماتے تھے؟

ج: بکری کا

س: گوشت کی کون سی قسم آپ کو پسند تھی؟

ج: ران

س: فجر کے بعد آپ کیا کرتے تھے؟

ج: ذکر واذکار اور وعظ نصیحت فرماتے تھے۔

س: ظہر کے بعد آپ کیا کرتے تھے؟

ج: مختلف وفود سے ملاقات کرتے تھے

س: عصر کے بعد آپ کیا کرتے تھے؟

ج: اسلامی انتظامی امور کے بارے میں مشورے فرمایا کرتے تھے۔

س: مغرب کی بعد آپ کیا کرتے تھے؟

ج: نوافل ادا کرتے تھے اور بعد میں کسی زوجہ کے گھر تشریف سے جا کر کھانا تناول فرماتے۔

س: عشاء کے بعد آپ کیا کرتے تھے؟

ج: سو جاتے تھے

س: آپ گفتگو کس طرح کرتے تھے؟

ج: ٹھہر ٹھہر کر ایک ایک لفظ کی سننے والے کو سمجھ آ جاتی تھی نہ زیادہ تیز بولتے نہ آہستہ

س: آپ چلتے کس طرح تھے؟

ج: تیز تیز قدم اٹھاتے تھے ایسے لگتا جیسے اوپر سے نیچے کی طرف آ رہے ہیں۔

س: آپ بیٹھتے کس طرح تھے؟

ج: دوزانو ہو کر

س: آپ کھاتے کس طرح تھے؟
ج: دائیں ہاتھ سے جو اپنے آگے رکھا ہوتا وہاں سے کھاتے۔
س: آپ ہر کام کس طرح شروع کرتے تھے؟
ج: دائیں ہاتھ سے بسم اللہ پڑھ کر شروع کرتے تھے۔
س: آپ مسکراتے کس طرح تھے؟
ج: صرف آپ کے دندان مبارک ظاہر ہوتے یعنی چہرہ متبسم ہوتا۔
س: آپ روتے کس طرح تھے؟
ج: اللہ کو یاد کر کے بڑی ہی گریہ زاری کرتے بعض دفعہ بلند آواز میں روتے۔
س: آپ بچوں سے کس طرح بات کرتے تھے؟
ج: بڑی شفقت و پیار سے
س: آپ عورتوں سے کس طرح بات کرتے تھے؟
ج: بڑے ادب اور تہذیب سے
س: آپ بزرگوں سے کس طرح بات کرتے تھے؟
ج: بڑے احترام اور عزت سے
س: آپ نوجوانوں سے کس طرح بات کرتے تھے؟
ج: بڑے ہی اصلاح آمیز انداز سے
س: آپ غیر مسلموں سے کس طرح بات کرتے تھے؟
ج: بڑے اخلاق کے ساتھ
س: آپ مزاح کس طرح فرمایا کرتے تھے؟
ج: کسی کی دل آزاری نہیں کرتے مزاح میں اکثر مزاح میں بھی اصلاح فرماتے۔
س: صحابہ کے درمیان جب آپ ہوتے تو کس بات کو پسند کرتے؟
ج: برابری کو یعنی مل کر کام کرنا
س: دشمن پر غلبہ کی صورت میں کیا معاملہ کرتے؟
ج: مہربانی اور عفو سے کام لیتے تھے۔
س: آپ غصہ میں کب آتے؟
ج: جب کوئی کام حکم خداوندی کے خلاف ہوتا۔

س: آپ کا جسم کس طرح کا تھا؟

ج: نہ زیادہ فربہ نہ زیادہ لاغر متوسط جسم اقدس تھا۔

س: آپ کا قد کیسا تھا؟

ج: آپ نہ بہت دراز قد تھے نہ کوتاہ قد بلکہ میانہ

س: آپ کی آنکھیں کیسی تھیں؟

ج: آپ کی آنکھیں بڑی اور قدرتی طور پر ہی سرگیں اور پلکیں دراز تھیں آنکھوں کی سفیدی میں باریک سرخ ڈورے تھے۔

س: آپ کی ناک کیسی تھی؟

ج: آپ کی ناک مبارک خوبصورت دراز تھی اور درمیان میں ابھراؤ نمایاں تھا

س: آپ کی چھاتی کیسی تھی؟

ج: آپ کا سینہ مبارک کشادہ تھا۔

س: آپ کی پیشانی کیسی تھی؟

ج: آپ کی پیشانی مبارک کشادہ تھی اور چراغ کی مانند چمکتی تھی۔

س: آپ کے دندان مبارک کیسے تھے؟

ج: دندان ہائے پیشن کشادہ اور روشن وتاباں تھے جب آپ کلام فرماتے تو دندان ہائے پیشن سے نور نکلتا دکھائی دیتا دندان مبارک کو مسواک سے صاف فرماتے تھے۔

س: آپ کے موئے مبارک کیسے تھے؟

ج: موئے مبارک نہ تو بہت گھونگروالے تھے اور نہ بہت سیدھے بلکہ دونوں کے بین بین تھے۔

س: آپ کے ہاتھ مبارک کیسے تھے؟

ج: آپ کے کف ودست مبارک پر گوشت تھے اور بہت ہی نرم تھے۔

س: آپ کے قدم مبارک کیسے تھے؟

ج: ہر دو پائے مبارک پر گوشت اور خوبصورت تھے اور نرم وصاف تھے۔

س: آپ کا شکم مبارک کیسا تھا؟

ج: آپ کا شکم اور سینہ مبارک ہموار و برابر تھے نہ تو شکم سینہ سے اور نہ سینہ شکم سے بلند تھا

س: آپ کے لب مبارک کیسے تھے؟

ج: گلاب کی پتیوں کی طرح سرخ اور نازک تھے

س: آپ کا لباس کیسا ہوتا تھا؟

ج: چادر قمیص اور تہبند آپ پہنتے تھے سر اقدس پر عمامہ باندھتے تھے۔

س: آپ کا کھانا کیسا ہوتا تھا؟

ج: اکثر سادہ خوراک استعمال کرتے تھے۔

س: جو آپ سے ایک مرتبہ ملتا اس کی کیا حالت ہوتی؟

ج: دیکھتا ہی رہ جاتا۔

س: آپ بازار میں جاتے تو کیا کرتے؟

ج: لوگوں کو معاملات درست کرنے کی تلقین فرماتے۔

س: آپ کے پاس مہمان آتا تو کیا کرتے؟

ج: اس کی خدمت فرماتے

س: آپ کے پاس جب کوئی بدو آتے تو ان کو کس طرح سمجھاتے؟

ج: اس سے اس کی عقل کے مطابق بات کرتے جس کو وہ سمجھ جاتا

س: آپ کا لہجہ کیسا تھا؟

ج: بہت ہی ملائمت والا اور شستہ ہوتا

س: آپؐ نے کتنے حج کیے؟

ج: ۱

س: آپ نے کتنے عمرے کیے؟

ج: تین

س: آپ کے کتنے غلام تھے؟

ج: بیس

س: آپ کے سواری کے جانور کون کون سے تھے؟

ج: گھوڑا، اونٹ خچر

س: آپ کے پاس کتنی تلواریں تھیں؟

ج: نو ۹

س: آپ کے پاس کتنی زرہیں تھیں؟

ج: سات (۷)

س: آپ کے پاس کتنی کمانیں تھیں؟
ج: چھ (۶)
س: آپ کے پاس کتنی ڈھالیں تھیں؟
ج: دو (۲)
س: آپ کے پاس کتنے گھوڑے تھے؟
ج: دس (۱۰)
س: آپ کے پاس کتنے خچر تھے؟
ج: پانچ یا چھ
س: آپ کے پاس کتنے گدھے تھے؟
ج: تین
س: آپ کے آزاد کردہ غلاموں میں سے چند ایک کے نام لکھیں؟
ج: زید بن حارثہ، ابورافع، سلمان فارسی، رباح، ذکوان، سالم
س: آپؐ کے کاتبان میں سے چند ایک کے نام لکھیں؟
ج: خلفاء اربعہ، ابی بن کعبؓ، زید بن ثابتؓ، معاویہؓ، علاء بن حضرمیؓ
س: آپؐ کے مؤذن کتنے تھے؟
ج: چار
س: دو مؤذنوں کے نام لکھیں۔
ج: حضرت بلالؓ، حضرت ابومحذورہؓ
س: آپ کے خدام میں سے چند ایک کے نام لکھیں؟
ج: حضرت انسؓ، عبداللہ بن مسعودؓ، بلالؓ، ربیعہ بن کعب
س: ان چند اصحاب کے نام لکھیں جن کی شکل وشباہت آپ سے ملتی تھی؟
ج: جعفرؓ بن ابی طالب، حسین بن علی، قثم بن عباس، ابوسفیان بن حارثؓ، سائب بن عبید
س: آپؐ کے اس غلام کا کیا نام ہے جو آپ کے منہ بولے بیٹے بھی تھے۔
ج: حضرت زید بن حارث رضی اللہ عنہ
س: آپ کے منہ بولے بیٹے کا ذکر اور نام قرآن کی کس سورت میں ہے؟
ج: حضرت زید بن حارثہ کا نام قرآن کی سورت احزاب میں ہے؟

س: آپؐ نے اپنے منہ بولے بیٹے کے ساتھ اپنی کس رشتہ دار خاتون کا نکاح فرمایا؟
ج: اپنی پھوپھی کی بیٹی حضرت زینب بنت جحش سے
س: آپؐ کے اخلاق پر ایک آیت لکھیں۔
ج: وَاِنَّكَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِيْمٍ
س: آپ کے اخلاق پر ایک حدیث لکھیں۔
ج: آپ نے فرمایا کہ میں اعلیٰ اخلاق کی تکمیل کے لیے بھیجا گیا ہوں۔
س: قرآن نے آپ کو تمام جہانوں کے لیے کیا قرار دیا؟
ج: رحمت
س: آپ کی نبوت تمام بنی نوع انسان کے لیے آیت لکھیں؟
ج: يٰاَيُّهَا النَّاسُ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعًا
س: آپ کے کس خادم سے بہت زیادہ احادیث مروی ہیں؟
ج: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے
س: آپ کی کس زوجہ سے سب سے زیادہ احادیث مروی ہیں؟
ج: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے
س: آپ کن کاموں کو دیکھ کر غصہ میں آتے؟
ج: خلاف شرع کاموں کو دیکھ کر آپ غصہ میں آجاتے تھے۔
س: آپ کون سی باتوں اور کاموں پر خوش ہوتے؟
ج: اللہ کے احکامات پر عمل کرنے سے
س: آپ سفر پر جانے سے پہلے کیا کرتے؟
ج: دو رکعت نماز پڑھتے۔
س: سفر سے واپسی پر کیا کرتے؟
ج: مسجد میں جاتے اور دو رکعت نماز پڑھتے۔
س: سفر سے واپسی پر سب سے پہلے کس کو ملتے؟
ج: اپنی بیٹی حضرت فاطمہ کو ملتے۔
س: آپؐ پر درود پڑھنے کا حکم کس سورت میں ہے؟
ج: سورۂ احزاب میں ہے۔

س: آپ کی اتباع واطاعت کرنی ضروری ہے دو قرآنی آیات لکھیں؟

ج: (۱) اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ۔

(۲) وَمَا اٰتَاکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْہُ وَمَا نَھَاکُمْ عَنْہُ فَانْتَھُوْا

س: آیت لکھیں کہ حضور کی اطاعت اللہ کا محبوب بنادیتی ہے؟

ج: قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰہَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ

س: حدیث لکھیں کہ حضور ﷺ سے تمام جہان والوں سے زیادہ محبت ہونی چاہیے ایک مومن کے لیے یہ لازم ہے؟

ج: لَا یُؤْمِنُ اَحَدُکُمْ حَتّٰی اَحَبَّ اِلَیْہِ مِنْ وَالِدِہٖ وَ وَالَدِہٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِیْنَ

س: آپ کی ازواج کے بارے میں کس سورت میں بات کی گئی ہے؟

ج: سورہ احزاب میں

س: آپ کی ازواج مسلمانوں کی کیا لگتی ہیں؟

ج: مائیں لگتی ہیں۔

س: آپؐ نے کس صحابی کو ابوتراب کی کنیت سے پکارا تھا؟

ج: حضرت علیؓ کو

س: آپ کے کس صحابی کے بارے میں فرمایا تھا کہ اس سے فرشتے بھی حیا کرتے ہیں؟

ج: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے بارے میں فرمایا تھا۔

س: آپ نے کس صحابی کے بارے میں فرمایا تھا کہ میرے بعد اگر کوئی نبی ہوتا تو یہ ہوتا؟

ج: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے بارے میں فرمایا تھا۔

س: آپ نے کس صحابی کے بارے میں فرمایا تھا کہ اس کو جنت کے ہر دروازے سے بلایا جائے گا؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

س: آپ نے کن صحابہ کو دنیا میں جنت کی خوشخبری دی؟

ج: حضرت ابوبکر صدیقؓ، حضرت عمر فاروقؓ، حضرت عثمان غنیؓ، حضرت علیؓ، حضرت سعد بن ابی وقاص، حضرت زبیر، حضرت طلحہؓ، حضرت سعید بن زید، حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ، حضرت ابوعبیدہ الجراح

س: ان اصحاب کو کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

ج: عشرہ مبشرہ

س: آپ نے کس کو سیف اللہ کا لقب عطا فرمایا؟

ج: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو

س: آپ نے کس کو اسد اللہ کا لقب عطا فرمایا؟

ج: حضرت حمزہ اور حضرت علیؓ کو

س: آپؐ نے کس صحابی کو مؤذن مقرر فرمایا تھا؟

ج: حضرت بلالؓ کو

س: ان کا لقب کیا ہے؟

ج: مؤذن رسول

س: آپ جب سفر پر جاتے تو کون سی ضروری چیزیں اپنے ساتھ رکھتے تھے؟

ج: تیل، کنگھی، مسواک، تلوار، سرمہ وغیرہ

س: جنات کو آپ نے کس مقام پر دین کی تعلیم دی تھی؟

ج: مقام نخلہ



س: کس مقام پر جب آپ جاتے تو آپ فرماتے یہ ہم سے محبت کرتا ہے اور ہم اس سے محبت کرتے ہیں؟

ج: احد پہاڑ کے بارے میں فرماتے۔

س: کس مقام کے عیسائیوں نے آپ کو مباہلہ کی دعوت دی لیکن بعد میں مکر گئے؟

ج: نجران

س: مباہلہ آپ اپنے اہل خانہ میں سے کس کس کو ساتھ لے کر گئے؟

ج: حضرت علیؓ، حضرت فاطمہؓ، حضرت امام حسنؓ اور حضرت امام حسینؓ

س: قرآن میں اس (مباہلہ) کا ذکر کس سورت میں ہے؟

ج: سورۂ آل عمران

س: مباہلہ کسے کہتے ہیں؟

ج: ایک دوسرے کو بد دعا دینا

س: حضور ﷺ کس مسجد میں اعتکاف بیٹھتے تھے؟

ج: مسجد نبوی میں

س: حضور ﷺ رمضان میں کتنی تراویح پڑھتے تھے؟
ج: بیس
س: حضور ﷺ نے کتنے دن باقاعدہ مسجد میں تراویح پڑھیں؟
ج: تین دن
س: حضور ﷺ وتر میں کون سی سورتوں کی تلاوت فرمایا کرتے تھے؟
ج: پہلی رکعت میں الاعلیٰ دوسری میں کافرون تیسری میں اخلاص۔
س: حضور تہجد کے کتنے نوافل پڑھا کرتے تھے؟
ج: ۸ رکعت سے لے کر بارہ تک
س: اندھیرے میں حضور ﷺ کا چہرہ کیسا معلوم ہوتا تھا؟
ج: روشن تر
س: کس موقع پر صحابہ کرام آپ ؐ کے وضو کیے ہوئے پانی کو حاصل کرنے میں پیش پیش تھے؟
ج: صلح حدیبیہ کے موقع پر
س: کس موقعہ پر حضور ﷺ نے اپنے موئے مبارک صحابہ میں تقسیم فرمائے؟
ج: صلح حدیبیہ کے موقع پر
س: کون سے صحابی اپنی ٹوپی میں حضور کا موئے مبارک رکھتے تھے؟
ج: حضرت خالد بن ولید
س: کون سے صحابی کو آپ نے اپنے سامنے آنے سے منع فرمایا تھا؟
ج: حضرت وحشیؓ
س: کون سے صحابی آپ کے لیے گاؤں سے سبزیاں وغیرہ لایا کرتے تھے؟
ج: زاہرؓ
س: آپ کے کسی نابینا صحابی کا نام بتائیں؟
ج: حضرت عبداللہ بن کلثوم رضی اللہ عنہ
س: آپ اپنی کسی چچا کی قبر پر ہر سال دعائے خیر کے لیے جایا کرتے تھے؟
ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی قبر پر جایا کرتے تھے۔
س: آپ کے صحابہ آپ سے کس طرح بات کیا کرتے تھے؟
ج: انتہائی ادب اور ہلکی آواز سے

س: آپ کے صحابہ آپ کا دروازہ کس طرح کھٹکایا کرتے تھے؟
ج: اتنی آہستہ جیسے ناخن سے کھرچ رہے ہوں۔
س: حضور ﷺ جب محفل میں بیٹھے تھے تو کون سے صحابی آپ سے قریب تر بیٹھتے تھے؟
ج: حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق
س: حضور ﷺ نے کس صحابی کے بارے میں فرمایا تھا کہ میں نے سب کے احسانوں کا بدلہ اتار دیا ہے اوران کا بدلہ رب انہیں دے گا
ج: حضرت ابوبکر صدیقؓ کے بارے میں
س: حضور کے اس صحابی کا نام لکھیں جو 90 ہجری کے بعد میں فوت ہوئے؟
ج: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ
س: حضور ﷺ کس کے آنے پر اٹھ جایا کرتے تھے؟
ج: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے آنے پر
س: حضور صحابہ کو آپس میں کس طرح رہنے کی تلقین کرتے تھے؟
ج: پیار محبت اور بھائی چارہ سے رہنے کی تلقین فرماتے تھے
س: حضور ﷺ کے گھر میں عموماً کیا سامان ہوتا تھا؟
ج: چمڑے کا گدا، مشک، چمڑے کا تکیہ
س: حضور ﷺ کس طرح کے بستر پر سوتے تھے؟
ج: چمڑے کا گدا جس میں کھجور کے درخت کی چھال بھری ہوئی تھی۔
س: حضور اکرم ﷺ کس صحابی سے اپنی نعت سنتے تھے؟
ج: حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ سے
س: حضرت حسان حضور ﷺ کو کون سی نعت سناتے؟
ج: وَاَحْسَنُ مِنْكَ لَمْ تَرَقَطُّ عَیْنِیْ
وَاَجْمَلُ مِنْكَ لَمْ تَلِدِ النِّسَاءُ
خُلِقْتَ مُبَرَّاً مِنْ كُلِّ عَیْبٍ
كَاَنَّكَ قَدْ خُلِقْتَ كَمَا تَشَاءُ
س: حضرت حسان کے علاوہ عہد رسالت کے دوسرے شاعر کا نام بتائیں؟
ج: حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ

س: بتایئے روضہ رسول کے گرد سیسے کی دیوار کس نے بنائی؟

ج: سلطان نورالدین زنگی نے

س: کب بنائی؟

ج: 557 ہجری میں

س: زیارت روضۂ رسول کی فضیلت پر حدیث لکھیں؟

ج: حضور ﷺ نے فرمایا (مَنْ زَارَ قَبْرِیْ وَجَبَتْ لَہٗ شَفَاعَتِیْ)
جس نے میرے روضہ کی زیارت کی اس کے لیے میری شفاعت واجب ہوگئی۔

س: جو حج بیت اللہ کو جائے اور بعد میں مدینہ منورہ نہ جائے اس کے لیے حضور ﷺ کا کیا فرمان ہے؟

ج: جس نے حج بیت اللہ کیا اور پھر میری زیارت کو نہ آیا اس نے مجھ پر ظلم کیا۔

س: کون سے صحابی نے حضور ﷺ سے اپنے حافظہ کی قوت کی دعا کے لیے درخواست کی؟

ج: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ کے کون سے صحابہ دولت کے لحاظ سے بڑے ممتاز تھے؟

ج: حضرت عثمان غنی، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف

س: حضور ﷺ کے دو صحابہ کے نام لکھیں جن کی وفات ایک سو سال کی عمر یا اس سے زیادہ میں ہوئی؟

ج: حضرت حسان رضی اللہ عنہ بن ثابت، حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ

س: دو غیر عرب صحابہ کے نام لکھیں؟

ج: حضرت سلمان رضی اللہ عنہ فارسی، حضرت صہیب رضی اللہ عنہ رومی

س: حضور نے کس صحابی کو اپنے اہل بیت کا فرد کہا تھا؟

ج: حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کو

س: یہ صحابی کہاں سے تشریف لائے تھے؟

ج: ایران سے

س: چار ایسے ممالک کے نام لکھیں جہاں حضور ﷺ کے صحابہ کے مزارات ہیں؟

ج: مصر، عراق، شام، ترکی

س: کون سے خلیفۂ راشد جنت البقیع میں مدفون ہیں؟

ج: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ

س: جنت البقیع کس شہر کا قبرستان ہے؟

ج: مدینہ منورہ کا

س: قرآن میں حضور سے کس طرح خطاب کیا گیا ہے؟

ج: يَا اَيُّهَا النَّبِيّ ، يَا اَيُّهَا الرَّسُوْلُ ، يَا اَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ يَا اَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ

س: صحابہ کرام حضور کو کیسے پکارتے تھے؟

ج: بڑے ادب اور محبت کے ساتھ یارسول اللہ کہتے تھے

س: عہد رسالت کے اس شاعر کا نام بتائیں جو کاتب وحی بھی تھے؟

ج: حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ

س: بے شک اللہ تعالیٰ جبرائیل کے ذریعے ان کی مدد کرتے ہیں حضور نے یہ الفاظ کس شاعر صحابی کے متعلق فرمائے تھے؟

ج: حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کے لیے

س: حضور ﷺ نے کس کے اشعار سن کر اس کو اپنی چادر عطا فرمائی تھی؟

ج: حضرت کعب بن زہیر رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ کی ایک پھوپھی شاعرہ بھی تھیں ان کا نام لکھیں؟

ج: حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا

س: کس جھوٹے نبی نے عہد رسالت ہی میں دعویٰ نبوت کر دیا تھا؟

ج: اسود عنسی

س: حضور ﷺ کے آخری نبی ہونے پر کون سی اصطلاح مشہور ہے؟

ج: خاتم النبیین

س: آپ کے آخری نبی ہونے کا قرآن کی کس سورت میں ذکر ہے؟

ج: سورۂ احزاب

س: آپ کے آخری نبی ہونے پر ایک حدیث لکھیں؟

ج: لَا نَبِي بَعْدِي (میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا)

س: حضور ﷺ کے کس خادم کو محبوب رسول ﷺ کہا جاتا تھا؟

ج: حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کو

س: راز دان رسول ﷺ کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟

ج: حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ

س: امین الامت کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟

ج: حضرت ابوعبیدہ الجراح رضی اللہ عنہ کو

س: کس بارے میں حضور ﷺ نے دعا فرمائی تھی کہ یا اللہ اس کو دین کی سمجھ عطا فرما؟

ج: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کے بارے میں

س: ترجمان القرآن کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟

ج: حضرت عبداللہ بن عباس کو

س: جامع القرآن کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟

ج: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو

س: رسول اکرم کے امور خانہ داری کے مہتمم کون تھے؟

ج: حضرت بلال رضی اللہ عنہ کے ذمہ یہ امور تھے۔

س: حضور ﷺ کے اونٹ چرانے کا کام کس کے سپرد تھا؟

ج: حضرت یسار رضی اللہ عنہ

س: رسول اکرم ﷺ پر وحی کتنی اقسام میں آئی؟

ج: مختلف اقسام میں آتی تھی جس میں چند ایک یہ ہیں۔

(۱) رویائے صادقہ (۲) فرشتے کے ذریعے (۳) فرشتہ کسی انسانی صورت آ کر اللہ کا پیغام دیتا (۴) صلصلۃ الجرس (گھنٹی کی آواز) (۵) اللہ تعالیٰ کا بلاواسطہ آپ سے کلام کرنا جس طرح معراج کی رات کیا

س: وحی جلی سے کیا مراد ہے؟

ج: قرآن

س: وحی خفی سے کیا مراد ہے؟

ج: حدیث

س: قرآن مجید میں آپ کا نام محمد (ﷺ) کتنی بار آیا ہے؟

ج: چار

س: کن کن سورتوں میں آیا ہے؟

ج: (۱) سورۂ آل عمران (۲) سورۂ محمد (۳) سورہ احزاب (۴) سورہ فتح

س: قرآن میں حضور ﷺ کا نام احمد کتنی بار آیا ہے؟

ج: ایک بار

س: کس سورت میں آیا ہے؟

ج: سورۂ صف

س: حضور ﷺ کے معجزہ شق القمر کا تذکرہ کس سورت میں ہے؟

ج: سورۂ قمر

س: کس صورت میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اے حبیب کیا ہم نے آپ کا سینہ نہیں کھولا؟

ج: سورۂ الم نشرح

س: کس سورت میں آپ کوثر عطا ہونے کی خوشخبری سنائی گئی؟

ج: سورۂ کوثر

س: کس سورت میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ آپ کو آپ کا رب اتنا نوازے گا کہ آپ راضی ہو جائیں گے؟

ج: سورہ الضحیٰ

س: حضور ﷺ کے چار صفاتی نام لکھیں؟

ج: بشیر، نذیر، رحیم، کریم

س: حضور ﷺ کی شباہت کس پیغمبر سے ملتی تھی؟

ج: حضرت ابراہیم علیہ السلام سے

س: حضور ﷺ کو کون سی خوشبو پسند تھی؟

ج: کستوری

س: حضور ﷺ پہلے کون سا جوتا پاؤں میں پہنتے تھے؟

ج: دایاں

س: آپ اپنے بالوں کو کس شے سے رنگتے تھے؟

ج: خضاب سے

س: حضور ﷺ کس طرف کروٹ لے کر سوتے تھے؟

ج: دائیں طرف

س: حضور ﷺ آنکھوں میں کتنی سلائیاں سرمے کی ڈالا کرتے تھے؟
ج: تین
س: حضور ﷺ کا پسندیدہ عدد کیا تھا؟
ج: طاق
س: حضور ﷺ کے پاس ایک تھیلا اکثر (گھر اور سفر میں) ہوتا تھا اس میں کیا چیزیں ہوتی تھیں؟
ج: مسواک، تیل، سرمہ وغیرہ
س: حضور ﷺ کے سونے کا معمول کیا تھا؟
ج: عشاء کے بعد
س: حضور ﷺ عموماً دن میں کتنی بار کھانا تناول فرماتے؟
ج: دو بار
س: حضور ﷺ کون سا مال قبول فرماتے تھے؟
ج: ہدیہ نذرانہ وغیرہ
س: حضور ﷺ پڑوسیوں کے ساتھ کس طرح رہنے کی تلقین فرماتے تھے؟
ج: محبت اور بھائی چارے کے ساتھ
س: حضور ﷺ رشتہ داروں کے ساتھ کس طرح رہنے کی ہدایت فرماتے تھے؟
ج: صلہ رحمی کرنے کی تلقین فرماتے تھے۔
س: حضور ﷺ کس کے ساتھ سب سے زیادہ حسن سلوک سے پیش آنے کی تلقین فرماتے؟
ج: والدین کے ساتھ
س: حضور ﷺ نے کس کے پاؤں تلے جنت قرار دی ہے؟
ج: ماں کے
س: حضور ﷺ کس چیز سے اپنے آپ کو بچا کر رکھتے تھے؟
ج: ریا سے
س: حضور ﷺ کا ہنسنا کیسا تھا؟
ج: مسکراتے تھے
س: حضور ﷺ سفر کے لیے کس دن کو پسند فرماتے تھے؟

ج: جمعرات کو

س: کس وقت سفر کرنا پسند کرتے تھے؟

ج: رات کے وقت

س: حضور ﷺ کس روز نیا کپڑا زیب تن فرماتے؟

ج: جمعہ کے روز

س: لباس میں حضور ﷺ کو سب سے پسندیدہ چادر کون سی تھی؟

ج: یمنی دھاری دار چادر

س: حضور ﷺ عموماً کس طرح کا لباس پہنتے تھے؟

ج: صاف ستھرا اور سادہ

س: حضور ﷺ کے پاس پانی کے استعمال کے لیے کیا چیز تھی؟

ج: مشکیزہ

س: حضور ﷺ پہلے کس پاؤں سے جوتا اتارتے تھے؟

ج: بائیں پاؤں سے۔

س: حضور ﷺ کو کس بادشاہ نے چند نیزے بھیجے تھے؟

ج: شاہ حبشہ نجاشی نے

س: حضور ﷺ نے کس صحابی کو فرمایا تھا کہ تجھ پر میرے ماں باپ قربان ہوں۔

ج: حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کو فرمایا تھا۔

س: کس موقع پر فرمایا تھا؟

ج: غزوۂ احد میں

س: حضور کس ہاتھ میں انگوٹھی پہنتے تھے؟

ج: دائیں ہاتھ میں

س: حضور ﷺ کس قسم کی انگوٹھی پہنتے تھے؟

ج: چاندی کی

س: حضور ﷺ کی انگوٹھی پر کیا الفاظ کندہ تھے؟

ج: محمد رسول اللہ

س: حضور ﷺ کے مہر نبوت کس جگہ تھی؟

ج: دونوں کندھوں کے درمیان

س: حضور اکرم ﷺ کیا پڑھ کر کھانا کھایا کرتے تھے؟

ج: بسم اللہ پڑھ کر

س: آپ کس آٹے کی روٹی کھایا کرتے تھے؟

ج: جو کی

س: آپ نے کبھی میدے کی روٹی کھائی؟

ج: نہیں

س: حضور ﷺ پانی کتنی سانسوں میں پیا کرتے تھے؟

ج: تین

س: پینے کی چیزوں میں حضور ﷺ کو کیا پسند تھا؟

ج: دودھ، شہد

س: حضور ﷺ کھانا زیادہ گرم کھاتے یا ٹھنڈا کر کے کھاتے؟

ج: درمیانی کیفیت کا ہوتا تھا۔



س: حضور ﷺ نے کس کھانے کو سید الطعام (کھانوں کا سردار) فرمایا؟

ج: گوشت کو

س: آپ نے کس حالت میں کھانے سے منع فرمایا ہے؟

ج: لیٹ کر

س: آپ نے گوشت ک علاوہ اور کون سی چیز بھنی ہوئی کھائی ہے؟

ج: کلیجی

س: حضور ﷺ کو پھلوں میں کھجور کے علاوہ کیا پسند تھا؟

ج: تربوز، ککڑی، انگور

س: حضور کو سبزیوں میں کدو کے علاوہ کیا پسند تھا؟

ج: چقندر

س: آپ زیادہ تر کس قسم کا سالن پسند فرماتے تھے؟

ج: شوربے والا سالن

س: کیا حضور کھانا کھانے کے بعد پانی پیتے تھے؟

ج: نہیں

س: حضور نے کس کنویں میں اپنا لعاب ڈال کر اس کا کھاری پانی میٹھا کر دیا تھا؟

ج: بیٹر دیس میں لعاب ڈال کر اس کو میٹھا کر دیا تھا۔

س: حضور ﷺ نے کس صحابی کے ٹوٹے ہوئے ہاتھ پر لعاب لگا کر جوڑ دیا تھا؟

ج: حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کا ہاتھ غزوۂ بدر میں

س: حضور ﷺ نے کس صحابی کی خراب آنکھوں پر اپنا لعاب دہن لگا کر ٹھیک کر دی تھیں؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی آنکھیں روز خیبر خراب تھی آپ نے لعاب لگا کر ٹھیک کر دیں۔

س: مسجد نبوی میں حضور کس چیز کو ہاتھ میں پکڑ کر خطبہ دیا کرتے تھے؟

ج: لکڑی کا عصا آپ کے ہاتھ میں ہوتا تھا

س: منبر جب بن گیا اور حضور ﷺ نے اس لکڑی کے تنے کو نہیں پکڑا تو پھر اس کی کیا حالت ہوئی؟

ج: تو وہ فراق رسول میں رونے لگا۔

س: کس موقع پر حضور ﷺ کی انگلیوں سے پانی کے چشمے جاری ہو گئے؟

ج: صلح حدیبیہ کے موقع پر۔

س: حضور ﷺ نے کس صحابی کو جب ان کو سانپ نے کاٹ لیا تھا تو اپنا لعاب دہن لگا کر تندرست کر دیا؟

ج: حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کو

س: حضور ﷺ نے مدینہ بیٹھ کر کس جنگ کا نقشہ حرف بحرف بتا دیا تھا؟

ج: جنگ موتہ (۸ ہجری میں جو ہوئی تھی)

س: کس صحابی کے گھر تھوڑے سے کھانے میں آپ نے اپنا لعاب دہن ملا کر اس کھانے کو سینکڑوں لوگوں کو کھلا دیا تھا؟

ج: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ نے کس صحابی کے بارے میں دعا فرمائی کہ اے اللہ اس کی اولاد میں کثرت فرما تو ان صحابی کے وفات کے وقت ان کے پوتے پوتیوں کی تعداد 100 سے بڑھ گئی؟

ج: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ نے کس صحابی کے کوڑے کو روشن کر دیا تھا؟

ج: حضرت طفیل بن عمرو دوسی رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ نے کس کے سر پر ہاتھ پھیرا کہ وہ بوڑھے بھی ہو گئے لیکن ان کے سر کے بال سیاہ ہی رہے؟

ج: حضرت عمرو بن احطب رضی اللہ عنہ

س: کس صحابی کے لیے آپ نے سورج کو واپس لوٹایا؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لیے

س: کس وجہ سے واپس لوٹایا؟

ج: نماز قضا ہو جانے کی وجہ سے

س: کس نماز پڑھنے کے لیے لوٹایا؟

ج: نماز عصر کے لیے

س: حضور ﷺ کی بارگاہ میں کون سے غلام سب سے پہلے پیش کیے گئے؟

ج: حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ کے کس صحابی کو جنگل میں شیر نے راستہ بتایا تھا؟

ج: حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ نے کس خادمہ کو "جنت کی عورت" قرار دیا تھا؟

ج: حضرت ام ایمن رضی اللہ عنہا کے بارے میں فرمایا تھا۔

س: حضور ﷺ کے کون سے غلام علوم دین میں بڑے ماہر تھے؟

ج: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

س: حضرت بلال کے علاوہ حضور ﷺ کے دوسرے مؤذن کون تھے؟

ج: حضرت ابو محذورہ رضی اللہ عنہ

س: کعبہ کی چھت پر کھڑے ہو کر اذان دینے کا شرف کس صحابی کو حاصل ہے؟

ج: حضرت بلال رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ کی کس زوجہ نے اپنے باپ کے آنے پر آپؑ کے چادر مبارک اٹھا دی تھی؟

ج: حضرت ام حبیبہ نے

س: آپ کا باپ کون تھا؟

ج: ابو سفیان

س: حضور ﷺ کی کس زوجہ کے والد اپنی بیٹی کو حضور ﷺ کی خدمت کی تلقین کرتے تھے؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ اپنی کس زوجہ کے ساتھ دوڑ لگاتے تھے؟

ج: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ

س: حضور ﷺ اپنی کس زوجہ کو کندھوں پر بیٹھا کر کھیل دکھاتے تھے؟

ج: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو

س: ازواج مطہرات حضور کی کس زوجہ پر رشک کیا کرتی تھیں؟

ج: حضرت خدیجہ اور حضرت عائشہ پر

س: قرآن نے ازواج مطہرات کا مومنین کے ساتھ کیا رشتہ قرار دیا ہے؟

ج: امہات المؤمنین

س: کس سورت میں یہ بات ہے؟

ج: سورۂ احزاب میں ہے

س: حضور ﷺ کے کس صحابی نے فرمایا تھا کہ یارسول اللہ ﷺ اگر آپ مجھے حکم دیں کہ اپنے آپ کو قتل کردوں تو کروں گا؟



ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا تھا۔

س: حضور ﷺ کے کس صحابی کے علمی مقام کا تمام صحابہ کو اعتراف تھا؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ کے

س: حضور ﷺ کے کون سے صحابی خدا رسولؐ کے حکم کے خلاف کوئی بات دیکھتے تو فوراً تلوار نکال لیتے تھے۔

ج: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

س: قرآن کی کس سورت میں حضور ﷺ کے لیے رؤف رحیم کے الفاظ بیان کئے گئے ہیں

ج: سورۂ توبہ

س: کس صحابی نے حضور کے چہرے کو دیکھ کر فرمایا تھا کہ "یہ چہرہ جھوٹی کا نہیں ہوسکتا" اور اسلام قبول کرلیا تھا۔

ج: حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ (یاد رہے کہ یہ اسلام لانے سے پہلے یہودیوں کے بہت بڑے عالم تھے)

س: غزوۂ غابہ کب پیش آیا؟

ج: ۶ ہجری میں ہوا۔

س: جنگ موتہ کب ہوئی؟

ج: ۸ ہجری میں

س: یہ جنگ کیوں ہوئی تھی؟

ج: حضور ﷺ کے صحابی حارث بن عمیرؓ کو قتل کر دینے کی وجہ سے یہ جنگ ہوئی؟

س: جنگ موتہ میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

ج: تین ہزار

س: اس جنگ (سریہ) میں حضور ﷺ نے کس کو سپہ سالار بنا کر بھیجا تھا؟

ج: حضرت زید بن حارث رضی اللہ عنہ

س: اس جنگ میں تین نامور صحابہ کرام شہید ہوئے ان کے نام لکھیں؟

ج: حضرت زید بن حارثہ، حضرت جعفر، حضرت عبداللہ بن رواحہ

س: جنگ موتہ میں حضور ﷺ کے کون سے رشتہ دار شہید ہوئے؟

ج: حضرت جعفر رضی اللہ عنہ

س: اس جنگ میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

ج: ۱۲ مسلمان شہید ہوئے۔

س: فتح مکہ کے روز حضور ﷺ نے خانہ کعبہ کی کنجیاں (چابیاں) کس کے حوالے فرمائی ہیں؟

ج: حضرت عثمان بن طلحہ رضی اللہ عنہ

س: حضورؐ نے کس غزوہ میں یہ الفاظ فرمائے تھے۔

اَنَا النَّبِیُّ لَا کَذِبُ

اَنَا ابْنُ عَبْدِ الْمُطَّلِبْ

(میں نبی ہوں یہ جھوٹ نہیں میں عبدالمطلب کا بیٹا ہوں)

ج: غزوہ حنین

س: کس غزوہ میں چوبیس ہزار اونٹ مال غنیمت میں ملے؟

ج: غزوۂ حنین میں

س: کس غزوہ میں چالیس ہزار بکریاں مال غنیمت میں ملیں؟

ج: غزوہ حنین میں

س: سال وفود کس سن کو کہا جاتا ہے؟
ج: نو ہجری کو
س: حضور ﷺ کے ایام علالت میں کون سے مدعی نبوت (جھوٹے نبی) کو قتل کر دیا گیا؟
ج: اسود عنسی کو
س: کس نے قتل کیا؟
ج: فیروز دیلمی نے
س: حضور ﷺ نے فیروز دیلمی کے بارے میں کیا فرمایا تھا؟
ج: فیروز کامیاب ہوا۔
س: آپؐ کے رخ انور کی روشنی میں رات کو حضرت عائشہ صدیقہ کو کیا گم ہوئی چیز مل گئی؟
ج: سوئی
س: قرآن کی کس سورت میں ہے کہ حضور ﷺ اپنی خواہش سے کوئی بات نہیں کرتے؟
ج: سورہ نجم
س: قرآن کی کس سورت میں ہے کہ حضور ﷺ کی اتباع اللہ کا محبوب بنا دیتی ہے؟
ج: سورۂ آل عمران میں ہے۔
س: قرآن کی کس سورت میں ہے کہ رسول ﷺ جو کچھ تمہیں دیں اسے لے لو اور جس سے منع کریں اس سے رک جاؤ۔
ج: سورۂ حشر میں ہے۔
س: آپ کی آنکھوں کا ذکر قرآن کی کس سورت میں ہے؟
ج: سورہ نجم میں ہے۔
س: آپؐ کے چہرہ مبارک کا ذکر قرآن کی کس سورت میں ہے؟
ج: اکثر مفسرین کے نزدیک سورۂ والضحیٰ ہے۔
س: آپ پر درود و سلام بھیجنے کا ذکر قرآن کی کس سورت میں ہے؟
ج: سورۂ احزاب میں ہے۔
س: حضور ﷺ نے کس غزوہ میں یہ دعا فرمائی تھی کہ اے اللہ میری قوم کو بخش دے کیونکہ وہ نہیں جانتے۔
ج: غزوہ احد میں

س: کس غزوہ سے واپسی پر واقعہ افک پیش آیا تھا؟
ج: غزوۂ بنی مصطلق سے واپسی پر یہ واقعہ پیش آیا۔
س: واقعہ افک کی تکذیب اللہ تعالیٰ نے قرآن کی کس سورت میں کی؟
ج: سورۂ نور میں
س: یہ کس کے الفاظ تھے کہ یا رسول اللہ ﷺ قبل از اسلام میری نظر میں آپ سب سے نا پسندیدہ (نعوذ باللہ) تھے اب جو اسلام قبول کیا ہے تو میری نظر میں آپ سے زیادہ پسندیدہ شخص کوئی نہیں ہے؟
ج: ہندہ زوجہ ابوسفیان کے یہ الفاظ تھے۔
س: فتح مکہ کے موقع پر کس نے حضور ﷺ سے دو ماہ مہلت مانگی (اسلام کے بارے میں سوچنے کے لیے) آپ نے فرمایا تجھے چار ماہ کی مہلت ہے۔
ج: صفوان بن امیہ کو مہلت عنایت فرمائی تھی۔
س: حضور ﷺ کی کس زوجہ کا یہ فرمان ہے کہ حضور ﷺ نے اپنے دست مبارک سے کبھی کسی عورت یا غلام کو نہیں مارا؟
ج: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا فرمان ہے۔
س: جس روز آسمان پر بادل یا آندھی وغیرہ کے آثار ہوتے تو رسول اکرم ﷺ کی کیا کیفیت ہوتی؟
ج: پریشان ہو جاتے۔
س: قرآن کی کس سورت میں ہے کہ اے نبی (ﷺ) جب تک آپ اس (کائنات) میں موجود ہیں تو اللہ عذاب نہیں بھیجے گا؟
ج: سورۂ انفال میں ہے۔
س: حضور ﷺ کے غار ثور میں جو الفاظ فرماتے تھے صدیق اکبرؓ کو اس کا تذکرہ قرآن کی کس سورت میں ہے؟
ج: سورۂ توبہ میں
س: شب معراج حضور ﷺ کس مقام تک پہنچے؟
ج: رب کے قرب خاص میں
س: اس مقام پر پہنچنے کا تذکرہ قرآن کی کس سورت میں ہے؟

ج: سورۂ نجم میں ہے۔

س: ایک دفعہ جب صحابہ کرام نے فرمایا کہ آپؐ مشرکین پر بددعا کریں تو جواباً آپ نے کیا فرمایا؟

ج: میں رحمت بنا کر بھیجا گیا ہوں نہ کہ زحمت

س: حضور ﷺ نے کس معاملے میں اللہ سے ڈرنے کا حکم فرمایا؟

ج: عورتوں کے معاملے میں

س: حضور ﷺ نے اہل خانہ کے ساتھ کس طرح پیش آنے کی تلقین فرمائی؟

ج: حسن سلوک سے

س: حضور ﷺ نے مصیبت کے وقت کس طرح رہنے کی تلقین فرمائی؟

ج: صبر سے

س: حضور ﷺ نے کس کام کو اپنی آنکھوں کی ٹھنڈک قرار دیا؟

ج: نماز کو

س: کس خاتون کے شیر خوار بچے نے آپ کی گود میں پیشاب کر دیا لیکن آپؐ برا نہ منایا؟

ج: ام قیس بنت محصن

س: فتح مکہ کے روز حضور ﷺ نے اپنے کس چچا کے صاحبزادوں کو اپنی سواری پر بیٹھا لیا؟

ج: حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے صاحبزادوں کو اپنے پیچھے بیٹھا لیا تھا؟

س: ان کے نام بتائیں؟

ج: قثم، عبداللہ

س: غلاموں کے بارے میں آپ کا کیا فرمان ہے؟

ج: جو خود کھاؤ انہیں کھلاؤ جو خود پیو انہیں پہناؤ

س: جب لڑائی (غزوات میں) شدت اختیار کر جاتی تھی تو صحابہ کس کی پناہ ڈھونڈا کرتے تھے؟

ج: حضور اکرم ﷺ کی

س: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو آپؐ نے کون سا وظیفہ بتایا تھا؟

ج: ۳۳ بار سبحان اللہ، ۳۳ بار الحمد للہ، ۳۴ بار اللہ اکبر

س: کس سورت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے نبی گھر والو اللہ تعالیٰ تو تمہیں پاک و صاف کرنا چاہتا ہے؟

ج: سورۂ احزاب

س: حضور ﷺ نے اپنے اہل بیت کے بارے میں کیا ارشاد فرمایا؟
ج: حضور ﷺ نے فرمایا میرے اہل بیت کشتی نوح کی طرح ہیں جوان (کے حلقہ) میں داخل ہو گیا وہ نجات پا گیا اور جو رہ گیا وہ غرق ہو گیا۔
س: حضور ﷺ نے اپنے صحابہ کے بارے میں کیا ارشاد فرمایا؟
ج: حضور ﷺ نے فرمایا کہ میرے صحابہ ستاروں کی مانند ہیں۔
س: حضور ﷺ نے اپنے اور بعد والے قریبی زمانے کے بارے میں کیا فرمایا؟
ج: بہتر زمانہ
س: کس سورت کے بارے میں حضور ﷺ نے فرمایا کہ اس کو اپنے اموات (یعنی جب کوئی مرگ کے قریب ہو) پر پڑھو۔
ج: سورۂ یٰسین
س: کس سورت کے بارے میں حضور ﷺ نے فرمایا کہ یہ اپنے قاری کو عذاب قبر سے بچائے گی؟
ج: سورہ ملک
س: کس سورت کے بارے میں حضور ﷺ نے فرمایا کہ اس کے پڑھنے سے غیب سے روزی ملے گی؟
ج: سورۂ واقعہ
س: کس آیت کے بارے میں آپ نے فرمایا کہ اس کو پڑھنے سے بندہ افتادو بلیات (یعنی مصائب) سے محفوظ رہے گا اور جنت میں جائے گا؟
ج: آیۃ الکرسی
س: کس سورت کو آپ نے قلب قرآن قرار دیا؟
ج: سورۂ یٰسین
س: کثرت عبادت سے آپؐ کے پاؤں مبارک پر کیا ہو گیا تھا؟
ج: ورم ہو جاتا تھا۔
س: اللہ تعالیٰ نے آپؐ کو حکم قیام کرنے کا کس سورت میں فرمایا؟
ج: سورۂ مزمل میں حکم ہوا۔
س: حضور ﷺ نے کس غزوہ میں ایک صحابی کے پیٹ پر چھڑی ماری تھی؟

ج: غزوۂ بدر میں

س: کس کو ماری تھی؟

ج: حضرت سواد رضی اللہ عنہ کو

س: انہوں نے پھر کیا فرمایا؟

ج: یارسول اللہ میں بدلہ لینا چاہتا ہوں۔

س: پھر حضور ﷺ کے ساتھ کس طرح پیش آئے؟

ج: جب حضور ﷺ نے اپنا جسم مبارک بدلے کے لیے پیش کیا تو وہ آپ سے لپٹ گئے۔

س: آپؐ نے منافق کی کتنی نشانیاں بیان فرمائی ہیں؟

ج: تین

س: کس صحابی کا قول ہے کہ حضور ﷺ پردہ دار دوشیزہ سے زیادہ حیادار تھے؟

ج: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کا قول ہے۔

س: حضور ﷺ کس مجلس یا محفل آتے تو کہاں بیٹھتے تھے؟

ج: جہاں جگہ ملتی وہاں بیٹھ جاتے تھے۔

س: حضور ﷺ پہلی کتابوں اور انبیاء کے کیا تھے؟

ج: مصدق یعنی تصدیق

س: پہلے انبیاء حضور ﷺ کے کیا تھے؟

ج: مبشر خوشخبری دینے والے بشارتیں دینے والے تھے۔

س: کس سورت میں ہے کہ رحمٰن نے آپ کو قرآن کی تعلیم دی۔

ج: سورۂ رحمٰن

س: کس نبی کے بارے میں حضور ﷺ نے فرمایا تھا کہ اگر آج وہ ہوتے تو میری اطاعت کرتے؟

ج: حضرت موسیٰ کے بارے میں فرمایا تھا۔

س: کون سے نبی قرب قیامت تشریف لاکر حضور ﷺ کی تعلیمات پر عمل کریں گے اور اس کی تبلیغ کریں گے؟

ج: حضرت عیسیٰ بن مریم

س: خیبر میں کس یہودی کی بیوی نے آپ کو زہر آلود کھانا (بکری کا گوشت) پیش کیا تھا؟

ج: سلام بن شکم کی بیوی نے

س: حضور ﷺ کو کیسے معلوم ہوا کہ اس میں زہر ملا ہوا ہے؟
ج: بکری کے اس حصے نے جو آپ کھانے لگے تھے اس نے بتایا کہ مجھ میں زہر ملا ہوا ہے۔
س: کس غزوہ میں آپ نے قلیل طعام کو کثیر کر دیا؟
ج: غزوۂ احزاب، غزوۂ تبوک میں
س: کس صحابی کے شعر سننے کے بعد آپؐ نے فرمایا ''اللہ تیرا دانت نہ گرائے؟
ج: حضرت نابغہ جعدی رضی اللہ عنہ
س: غزوۂ احد میں جب حضور ﷺ کا رخ انور زخمی ہوا تو کون سے صحابی نے آپ کے چہرہ اقدس سے خون دور کیا؟
ج: مالک بن سنان
س: آپؐ نے ان کے بارے میں کیا فرمایا؟
ج: دوزخ میں نہیں جائیں گے۔
س: کون سے جانور نے حضور ﷺ سے اپنے مالک کی شکایت کی تھی؟
ج: اونٹ نے
س: آپؐ کے دستِ مبارک میں کس چیز نے کلمہ پڑھا؟
ج: کنکریوں نے
س: آپ کس پہاڑ پر تشریف لے کر گئے وہ ہلنے لگا تو آپ نے ٹھوکر لگا کر فرمایا کہ ٹھہر جا۔
ج: احد پہاڑ
س: آپ کے ساتھ اس موقع پر کون کون تھا؟
ج: ابوبکر صدیق، عمر فاروق اور عثمان غنی
س: کس غزوہ میں آپ مٹھی میں کنکر لے کر کفار کی طرف پھینکے؟
ج: غزوہ بدر، غزوہ حنین میں
س: اس موقع پر آپؐ نے کیا فرمایا تھا؟
ج: شَاهَتِ الْوُجُوْهُ (چہرے بگڑ جائیں)
س: حضور ﷺ کو پکارنے کے آداب کن سورتوں میں بتائے گئے ہیں؟
ج: سورۂ حجرات، سورۂ نور
س: حضورؐ نے کس کے بارے میں فرمایا تھا کہ جس نے اسے اذیت دی اس نے مجھے اذیت دی؟

ج: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے بارے میں فرمایا تھا۔
س: قرآن کی کس سورت میں ہے کہ جو اللہ اور اس کے رسول کو ایذا دیتے ہیں ان کے لیے دردناک عذاب ہے؟
ج: سورۂ احزاب میں ہے۔
س: کس صحابی کا قول ہے کہ ہمیں کوئی ایسا مسئلہ پیش نہیں آیا جس کا حل حضرت عائشہ صدیقہ کے پاس نہ ہو؟
ج: حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کا قول ہے۔
س: حضرت عائشہ کس کے عہد میں فتویٰ دیا کرتی تھیں؟
ج: حضرت عمر اور حضرت عثمان کے عہد میں فتویٰ دیا کرتی تھیں
س: حضور ﷺ کی کس زوجہ نے آپ سے نکاح سے پہلے آپ کے حکم پر حبشہ کی طرف ہجرت فرمائی تھی؟
ج: حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا
س: حضور ﷺ کی کون سی زوجہ فخر کیا کرتی تھی کہ میرا نکاح حضور ﷺ کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے کیا؟
ج: حضرت زینب بنت جحش
س: حضور ﷺ کی کس زوجہ کی نماز جنازہ حضرت عمر فاروق نے پڑھائی تھی؟
ج: حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے پڑھائی۔
س: حضور ﷺ کی کون سی زوجہ بنو نضیر (قبیلہ یہودی) کے سردار کی بیٹی تھی؟
ج: حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا
س: حضور ﷺ کی کس زوجہ کا نام آپ سے نکاح سے پہلے برہ تھا پھر بعد میں آپ نے بدل دیا نام لکھیں؟
ج: حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا
س: حضور ﷺ کی کون سی صاحبزادی نے ۸ ہجری وفات پائی؟
ج: حضرت زینب رضی اللہ عنہا نے
س: حضور ﷺ کی نواسی امامہ کی صاحبزادی تھیں؟
ج: حضرت زینب رضی اللہ عنہا کی صاحبزادی تھیں۔

س: حضرت امامہ جو حضور کی نواسی تھیں ان کا نکاح کس کے ساتھ ہوا؟

ج: حضرت فاطمہ کے وصال کے بعد حضرت علی کے ساتھ ہوا کیونکہ حضرت فاطمہ کی وصیت تھی۔

س: حضور ﷺ کی بیٹی کا لقب بتول ہے؟

ج: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا لقب ہے۔

س: حضور نے اپنی صاحبزادی فاطمہ رضی اللہ عنہا کو جہیز دیا تھا اس میں کیا کیا چیزیں تھیں؟

ج: ایک لحاف، ایک چمڑے کا تکیہ، دو چکیاں، ایک مشک، اور دو گھڑے

س: حضرت فاطمہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

ج: حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے پڑھائی تھی۔

س: کس وقت پڑھائی؟

ج: رات کے وقت

س: حضور ﷺ نے اپنے صاحبزادے ابراہیم کو دودھ پلانے کے لیے کس کے سپرد کیا تھا؟

ج: ام سیفؓ کے حوالے کیا تھا۔

س: ''ہم تیری جدائی سے غمگین ہیں آنکھیں اشک بار ہیں'' حضور ﷺ نے یہ الفاظ کس کے فوت ہونے پر فرمائے تھے؟

ج: حضرت ابراہیم جو آپؐ کے صاحبزادے تھے کی وفات پر۔

س: حضور کے کسی صحابی کے والد بیٹا اور پوتا بھی صحابی تھے۔

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

س: حضرت ابوبکر صدیق کے والد حضرت ابوقحافہ کس موقع پر ایمان لائے؟

ج: فتح مکہ کے موقع پر

س: کس صحابی کے والد کو غزوۂ بدر میں قتل کیا گیا؟

ج: حضرت ابوحذیفہ رضی اللہ عنہ کے والد عتبہ بن ربیعہ کو قتل کیا گیا۔

س: غزوۂ احد میں کس صحابی کو اسی زخم لگے؟

ج: حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ کو

س: حضور ﷺ کی مجلس میں کون دو اصحاب حضور ﷺ کی طرف دیکھتے اور حضور ﷺ ان کی طرف دیکھتے؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق

س: دیکھنے پر ان اصحاب اور آپ کے چہرے پر کیا ہوتا؟

ج: دونوں طرف مسکراہٹیں ہوتیں۔

س: کس صحابی نے حضور کے بغیر طواف کعبہ سے انکار کر دیا تھا؟

ج: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے انکار کیا تھا۔

س: کس صحابی کی والدہ حضور ﷺ کا پسینہ شیشی میں جمع کر لیتی تھیں؟

ج: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی والدہ

س: نام بتائیں؟

ج: ام سلیم

س: حضور ﷺ کا پسینہ کیسا ہوتا تھا؟

ج: نہایت ہی خوشبودار

س: حضور اکرم ﷺ سفر پر جانے سے پہلے ازواج کے درمیان کیا کرتے تھے؟

ج: قرعہ ڈالتے تھے جس کا نکل آتا وہ ساتھ جاتیں۔

س: واقعہ افک میں کون سے صحابی کو سزا دی گئی تھی؟

ج: حضرت حسان بن ثابت کو

س: کس غزوہ کے بارے میں حکم دینے کے لیے جبرائیل علیہ السلام حضرت دحیہ کلبی صحابی رسول کی شکل میں آئے تھے؟

ج: غزوۂ بنوقریظہ

س: غزوہ بنوقریظہ میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

ج: تین ہزار

س: کتنے گھوڑے تھے مسلمانوں کے پاس

ج: چوبیس گھوڑے تھے

س: غزوہ بنوقریظہ میں کتنا جنگی سامان مال غنیمت کے طور پر ملا؟

ج: پندرہ سو تلواریں، تین سو زرہیں، دو ہزار نیزے اور پندرہ سو ڈھالیں۔

س: غزوۂ ذات الرقاع میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

ج: چھ سے سات سو کے درمیان۔

س: غزوۂ بنولحیان کب ہوا؟

ج: ۶ ہجری میں ہوا

س: اس غزوہ میں حضور ﷺ نے کتنے اصحاب کو اپنے ساتھ لیا اور محاذ کی طرف روانہ ہوئے؟

ج: دو سو

س: حضور ﷺ کی ساس رومان بنت عامر کس کی والدہ تھیں؟

ج: حضرت عائشہ کی والدہ تھیں۔

س: حضور ﷺ نے کس زوجہ سے نکاح پر ان کا مہر چار سو درہم مقرر فرمایا تھا؟

ج: حضرت سودہ بنت زمعہ رضی اللہ عنہا کا۔

س: حضور ﷺ نے حضرت فاطمہ کو کس سے محبت کرنے کے بارے میں فرمایا تھا؟

ج: حضرت عائشہ سے محبت کرنے کا حکم فرمایا تھا۔

س: حضور ﷺ نے اپنے کس چچا کے بیٹے نے اذان دی تھی؟

ج: حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے بیٹے عبداللہ کے کان میں

س: اذان دے کر آپ نے کیا فرمایا تھا؟

ج: یا اللہ اس کو دین کی سمجھ عطا فرما۔

س: حضور ﷺ کے ساتھ حضرت حلیمہ سعدیہ کا دودھ آپ کے کسی چچا کے بیٹے نے پیا تھا؟

ج: ابو سفیان بن الحارث۔

س: حضور ﷺ نے کس صحابی کے متعلق فرمایا تھا کہ تمہارا انتقال صحرا میں ہوگا؟

ج: حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ

س: ابتداء میں اسلام قبول کرنے والے کس صحابی کو حضور ﷺ نے فیاض کا لقب عطا فرمایا تھا؟

ج: حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ

س: خانہ کعبہ میں حضور ﷺ کے ساتھ نماز ادا کرنے والا پہلا فرد کون تھا؟

ج: حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا

س: کس صحابی کا نام حضور نے اسلام قبول کرنے کے بعد عبداللہ رکھا؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

س: کس صحابی کے بارے حضور ﷺ نے فرمایا تھا کہ فتنوں کے وقت یہ حق پر ہوگا؟

ج: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ

س: کس صحابی کے بارے میں حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا تھا کہ ان کو دیکھ شیطان رستہ بدل لیتا ہے۔
ج: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

س: حضرت علی کی شہادت کے متعلق حضور ﷺ نے کیا ارشاد فرمایا تھا؟
ج: آپؐ نے فرمایا تھا دو اشخاص بڑے ہی بدبخت ہیں؟ ایک صالح علیہ السلام (اللہ کے نبی) کی اونٹنی کی کونچیں کاٹنے والا اور دوسرا علی کا قاتل

س: حضرت علی کتنا عرصہ حضور ﷺ کے زیر کفالت رہے؟
ج: دس سال

س: ابوجہل کے سر پر کمان مار کر اس کا سر حضور ﷺ کے کس چچا نے پھاڑا تھا؟
ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ

س: ابوجہل کی کس لونڈی نے اسلام قبول کر لیا تھا؟
ج: حضرت سمعیہ رضی اللہ عنہا

س: حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کو کتنی عمر تھی کہ حضور اکرم ﷺ نے ان کو اپنا بیٹا بنا لیا تھا؟
ج: آٹھ سال

س: حضور ﷺ کے کون سے چچا کا قبول اسلام کے وقت شغل شکار پہلوانی اور مقابلہ بازی تھا؟
ج: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ

س: اسلام کی پہلی خاتون شہید کا نام لکھیں؟
ج: حضرت سمعیہ رضی اللہ عنہا

س: حضرت سمعیہ کس صحابی کی بیوی تھیں؟
ج: حضرت یاسر رضی اللہ عنہ کی

س: حضرت سمعیہ کس صحابی کی ماں تھیں؟
ج: حضرت عمار رضی اللہ عنہ کی

س: خانہ کعبہ میں کس کافر نے حضور اکرم کی گردن مبارک چادر ڈال کر کھینچا تھا؟
ج: عقبہ بن ابی معیط

س: اس موقعہ پر کس صحابی نے عقبہ کو دھکا دے کر پیچھے ہٹایا تھا؟
ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

س: تبلیغ اسلام کے زمانہ میں حضور ﷺ کا کون سا چچا بہت مالدار اور رئیس قریش تھا؟
ج: ابولہب
س: حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کی حضور ﷺ سے کیا رشتہ داری تھی؟
ج: ننھیالی رشتہ دار تھے
س: حضرت ابوایوب کے گھر جب آپ پہنچے ہجرت کے وقت تو انہوں نے آپ کو کیا چیز کھانے کو پیش کی؟
ج: ثرید
س: حضرت ابوایوب کا اصل نام کیا تھا؟
ج: خالد
س: ہجرت کے موقع پر (یعنی جب حضور مدینہ پہنچ گئے تھے) تو دوسرا کھانا کس نے پیش کیا تھا؟
ج: حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ
س: حضور ﷺ کے مدینہ تشریف فرما ہوتے ہی سب سے پہلے کس نے اسلام قبول کیا؟
ج: حضرت ابوعبید رضی اللہ عنہ نے
س: مدینہ میں کس غیر عربی نے سب سے پہلے اسلام قبول کیا؟
ج: حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ نے
س: حضرت سلمان فارسی ان کتنے روز بعد اسلام قبول کیا؟
ج: پانچ روز بعد
س: حضور ﷺ کے صفاتی نام جو قرآن میں مذکور ہیں ان میں سے چار نام لکھیں؟
ج: رؤف، رحم، بشیر، نذیر
س: حضور ﷺ کی مسجد نبوی میں ایک نماز پڑھنے کا ثواب کتنی نمازوں کے برابر ہے؟
ج: پچاس ہزار
س: مسجد نبوی میں سب سے پہلے کس صحابی نے چراغ روشن کیا تھا؟
ج: حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہ
س: مدینہ میں وہ کونسا یہودی شاعر تھا جو حضور کے خلاف اشعار کہہ کر لوگوں کو بھڑکاتا تھا۔
ج: کعب بن اشرف
س: اس خبیس یہودی کو کس نے واصل فی النار کیا؟

ج: حضرت محمد بن مسلم رضی اللہ عنہ نے

س: حضور اکرم ﷺ نے ''حواری رسول'' کا لقب کس صحابی کو عطا فرمایا تھا؟

ج: حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ کو

س: کس موقع پر یہ لقب عطا فرمایا تھا؟

ج: غزوۂ احزاب (خندق) کے موقع پر

س: حضور ﷺ کے کس صحابی کے جنازہ کے ساتھ فرشتوں نے شرکت کی؟

ج: حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کے جنازہ کے ساتھ فرشتوں نے شرکت کی۔

س: اللہ تعالیٰ نے کس بات کو مسلمانوں کے لیے فتح مبین قرار دیا تھا؟

ج: صلح حدیبیہ

س: فتح مکہ کے موقع پر حضور ﷺ نے مدینہ میں اپنا نائب کس کو مقرر فرمایا تھا؟

ج: حضرت عبداللہ بن کلثوم رضی اللہ عنہ کو

س: حضور ﷺ اپنے کس صحابی کے بیمار ہونے پر ان کی عیادت کے لیے تشریف لے گئے تھے؟

ج: حضرت جابر رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ کے ساتھ کون تھا؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

س: غسیل ملائکہ حضور ﷺ کے کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟

ج: حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ کو

س: حضرت حنظلہ کس غزوۂ میں شہید ہوئے اور ان کو فرشتوں نے غسل دیا؟

ج: غزوۂ احد میں

س: حضور ﷺ کی کون سی زوجہ محترمہ سب سے اچھا کھانا پکاتی تھیں؟

ج: حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا

س: حضور اکرم ﷺ کی دو ایسی ازواج کے نام لکھیں جو جنت البقیع مدینہ منورہ کے قبرستان میں مدفون ہیں؟

ج: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا حضرت زینب خزیمہ رضی اللہ عنہا

س: حضور ﷺ کے وصال کے وقت آپ کی کتنی ازواج حیات تھیں؟

ج: نو یا دس

س: حضور ﷺ اپنی کس نواسی کو کندھوں پا اٹھایا کرتے تھے اور ان سے بڑی محبت کیا کرتے تھے؟

ج: حضرت امامہ سے

س: حضرت امامہ کس کی بیٹی تھیں؟

ج: حضرت زینب رضی اللہ عنہا کی بیٹی تھیں؟

س: ان خلفاء راشدین کے نام لکھیں جو حضور ﷺ کے سسر بھی تھے؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

س: حجۃ الوداع کے موقع پر کون سے صحابی بڑے سخت بیمار ہو گئے تھے؟

ج: حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ

س: خطبہ حجۃ الوداع کے موقع پر حضور ﷺ نے کس کے لیے ارشاد فرمایا تھا کہ یہ خطبہ ان کو لکھ کر دے دو۔

ج: حضرت ابوشاہ یمنی رضی اللہ عنہ کے لیے فرمایا تھا۔

س: حضور اکرم ﷺ کی کون سی زوجہ مکہ مکرمہ میں مدفون ہیں؟

ج: حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا

س: حضور اکرم ﷺ نے کس غائبانہ نماز جنازہ پڑھائی تھی۔

ج: نجاشی شاہ حبشہ کی

س: کب پڑھی گئی تھی؟

ج: ۹ ہجری میں

س: فتح مکہ کے روز کتنے مسلمان کفار سے جو معمولی لڑائی ہوئی اس میں شہید ہوئے؟

ج: تین

س: کفار کتنے مارے گئے تھے؟

ج: بارہ

س: حضور ﷺ نے مکہ کی طرف پیش قدمی کے بارے میں مدینہ میں سب سے پہلے کس کو آگاہ فرمایا تھا؟

ج: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو

س: فتح مکہ کے بعد حضور نے مکہ میں معلم کس صحابی کو مقرر فرمایا تھا؟

ج: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ

س: فتح مکہ کے بعد حضور ﷺ نے کس کو مکہ کا گورنر بنایا تھا؟
ج: عتاب بن اسید رضی اللہ عنہ کو
س: حضور ﷺ کے اس خادم کا نام بتائیں جو بعد میں مصر کے حکمران بھی رہے؟
ج: حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ
س: خطبہ حجۃ الوداع کے موقع پر حضور نے کتنے اونٹ اپنے دست مبارک سے ذبح فرمائے؟
ج: 63
س: غزوۂ بدر میں حضور ﷺ کے کون سے داماد کفار کی طرف سے آئے اور مسلمانوں کے ہاتھوں قیدی بن گئے؟
ج: ابوالعاص بن ربیع
س: یہ حضور کی کس زوجہ کے خاوند تھے؟
ج: حضرت زینب رضی اللہ عنہا
س: ابوالعاص بن ربیع نے فدیہ میں کیا پیش کیا؟
ج: حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا ہار
س: اذان کی ابتداء کب ہوئی؟
ج: ۱ ہجری میں
س: حضرت بلالؓ سب سے پہلی اذان کس نماز کی دی تھی؟
ج: فجر کی
س: حضرت عائشہ کے علاوہ حضور ﷺ کی کس زوجہ سے کافی احادیث مروی ہیں؟
ج: حضرت ام سلمیٰ رضی اللہ عنہا
س: کتنی احادیث مروی ہیں؟
ج: 378
س: حضور ﷺ کی ازواج میں سے دو کے نام بتائیں جن سے ایک حدیث مروی نہیں ہے؟
ج: حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا
س: حضور کی کس زوجہ کی نماز جنازہ نہیں پڑھی گئی؟
ج: حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ نہیں پڑھی گئی۔
س: کیوں نہیں پڑھی گئی؟

ج: اسی وقت نماز جنازہ پڑھنا لازم قرار نہیں دیا گیا تھا۔

س: بدری صحابہ میں سے سب سے آخر میں کون سے صحابی فوت ہوئے؟

ج: حضرت اسد بن اسید رضی اللہ عنہ

س: حضور اکرم ﷺ نے دین کا ستون کسے قرار دیا ہے؟

ج: نماز کو

س: حضور اکرم ﷺ کا لقب کیا ہے؟

ج: حبیب اللہ

س: حبیب اللہ کا مطلب کیا ہے؟

ج: اللہ کا بہت ہی زیادہ پیارا

س: حضور اکرم ﷺ کو شافع محشر بھی کہا جاتا ہے اس کا کیا مطلب ہے؟

ج: روز حشر شفاعت کرنے والے۔

س: قیامت کے روز سب سے پہلے اعزاز شفاعت کس نبی کو حاصل ہوگا؟

ج: حضور اکرم ﷺ کو

س: روز قیامت سب سے زیادہ امت کس نبی کی ہوگی؟

ج: حضور اکرم ﷺ کی

س: جنت میں سب سے زیادہ لوگ کس نبی کی امت میں سے جائیں گے؟

ج: حضور اکرم ﷺ کی امت کے لوگ سب سے زیادہ جنت میں جائیں گے۔

س: روزہ محشر حضور ﷺ اپنے امتیوں کو کس نشانی سے پہچانیں گے؟

ج: اعضاء وضو کے چمکنے کی وجہ سے

س: روز محشر حضور اللہ کی بارگاہ میں کیا کریں گے؟

ج: اللہ کو سجدہ کریں گے۔

س: روزہ محشر حضور کس مقام پر جلوہ افروز ہوں گے؟

ج: حوض کوثر پر

س: حضور اکرم ﷺ کس ماہ میں بیمار ہوئے؟
ج: ماہ صفر
س: آپ کو کیا مرض تھا؟
ج: سر درد اور بخار
س: آپ کی بیماری کا آغاز کس دن سے ہوا؟
ج: پیر سے
س: آخری دنوں میں آپ کس کے پیچھے نماز پڑھتے رہے؟
ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے
س: حضور ﷺ کتنے دن علیل رہے؟
ج: وصال سے پہلے حضور تیرہ دن علیل رہے۔
س: علالت کے کتنے دن آپ نے حضرت عائشہ کے ہاں گزارے؟
ج: آٹھ روز
س: حضورؐ نے علالت کی حالت میں کتنی پانی کی مشکوں سے غسل فرمایا؟
ج: سات مشک پانی سے غسل فرمایا۔
س: اپنے آخری ایام میں آپ نے کس کے ہاتھ میں مسواک دیکھی اور استعمال فرمایا؟
ج: حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر رضی اللہ عنہ
س: آخری ایام میں آپ کو مسواک کون نرم کر کے دیتا تھا؟
ج: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا
س: حضور ﷺ مرض کے ابتدائی ایام میں اپنی کس زوجہ محترمہ کے ہاں جلوہ افروز تھے؟
ج: حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا
س: حضور ﷺ نے آخری نماز کون سی پڑھائی تھی؟
ج: مغرب
س: کس دن نماز پڑھائی تھی؟
ج: جمعرات کے دن
س: حضور ﷺ کا دنیا میں آخری عمل کیا تھا؟
ج: مسواک کرنا

س: حضور ﷺ نے وصال سے کتنے روز قبل خطبہ دیا تھا؟
ج: پانچ دن قبل
س: کس زوجہ نے حضور ﷺ کو صدیق اکبر کی امامت سے منع فرمایا تھا؟
ج: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا
س: دوران علالت آپ نے کس کے کان میں کچھ بات کہی؟
ج: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے کان میں بات کہی تھی۔
س: حضرت فاطمہ نے جب وہ بات سنی تو آپ کا کیا حال ہوا؟
ج: پہلے رونے لگیں پھر ہنسنے لگیں۔
س: حضور ﷺ نے اپنے ہتھیار کس کو ہبہ کئے؟
ج: مسلمانوں کو
س: آپ نے آخری نصیحت کیا فرمائی؟
ج: نماز، نماز، لونڈی، غلام
س: دوران علالت جب آپ مسجد میں تشریف لائے تو کن دو اصحاب کا سہارا لئے ہوئے تھے؟
ج: حضرت علیؓ اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ
س: درد کی وجہ سے حضور ﷺ اپنا ہاتھ کس میں ڈالتے؟
ج: پانی میں
س: حضور ﷺ کے پاس آخری وفد کہاں سے آیا تھا؟
ج: یمن سے
س: حضور ﷺ کا روز وصال کیا ہے؟
ج: پیر
س: ماہ وصال کون سا ہے؟
ج: ربیع الاوّل
س: سن وصال کون سا ہے؟
ج: ۱۱ ہجری
س: مقام وصال کون سا ہے؟
ج: حجرۂ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا

س: آپ کا سراقدس کس کی گود میں تھا جب آپ کا وصال ہوا؟
ج: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی گود میں سراقدس تھا۔
س: آپ نے کس وقت وصال فرمایا؟
ج: چاشت کے وقت
س: آپ کے الفاظ خطبہ کے سن کر کون رونے لگا؟
ج: حضرت ابوبکر صدیقؓ رونے لگے
س: آپؐ نے کتنی عمر میں دنیا سے پردہ فرمایا؟
ج: 63 برس کی عمر میں
س: آپؐ کے وصال کی قبر سن کر کس صحابی پر سکتہ طاری ہو گیا؟
ج: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو
س: آپؐ کے وصال کی خبر سن کر کس صحابی کے اندر حرکت کرنے کی سکت نہ رہی؟
ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ
س: آپؐ کے وصال کی خبر سن کر کون سے صحابی حرکت قلب بند ہو جانے سے انتقال فرما گئے؟
ج: حضرت عبداللہ بن انیس رضی اللہ عنہ
س: آپ کو کس روز غسل دیا گیا؟
ج: منگل کے روز
س: آپ کو کتنے افراد نے غسل دیا؟
ج: سات افراد نے
س: ان غسل دینے والے افراد کے نام لکھیں؟
ج: (۱) حضرت علیؓ (۲) حضرت عباسؓ (۳) شقرانؓ (۴) اوس بن خولیؓ (۵) فضل بن عباسؓ (۶) قثم بن عباسؓ (۷) اسامہ بن زیدؓ
س: آپؐ کے کفن میں کل کتنے کپڑے تھے؟
ج: تین
س: آپ کی قبر مبارک کس نے کھودی؟
ج: حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے
س: حضور ﷺ کو کس جگہ دفنایا گیا؟

ج: حضرت عائشہؓ کے حجرے میں

س: آپ کی قبر مبارک میں چادر کس نے بچھائی؟

ج: حضرت شقران رضی اللہ عنہ نے

س: آپ کی تدفین کس دن ہوئی؟

ج: بدھ کے دن

س: آپ کو قبر مبارک میں کن اصحاب نے اتارا؟

ج: فضل بن عباسؓ، حضرت علیؓ، اسامہ بن زیدؓ، اوس بن خولیٰ

س: آپ کے وصال کے وقت آپ کی کتنی اولاد تھی؟

ج: ایک بیٹی تھی

س: ان کا نام بتائیں؟

ج: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا

س: بوقت وصال آپ کی کتنی ازواج مطہرات زندہ تھیں؟

ج: نو

س: آپ کو غسل کس طرح دیا گیا تھا؟

ج: کپڑوں سمیت غسل دیا گیا۔

س: کس کے کہنے پر اس طرح غسل دیا گیا؟

ج: فرشتے کے کہنے پر

س: انبیاء کا ترکہ کیا ہوتا ہے؟

ج: علم

س: حضور ﷺ کو لحد میں اتارنے کے بعد کون سے صحابی آخر میں نکلے؟

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ

س: حضور ﷺ نے اپنا جبہ مبارک کس کو دینے کی وصیت فرمائی؟

ج: حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ کو

س: کیا وہ صحابی تھے؟

ج: نہیں

س: حضور ﷺ کے بعد کس کو خلیفہ بنایا گیا؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو

س: حضور ﷺ کے وصال کے بعد سب سے پہلے کون دنیا سے رخصت ہوا (آپ کے عزیزوں میں سے)

ج: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا

س: روضہ رسول میں حضور ﷺ کے ساتھ کون سے دو صحابہ کے مزار ہیں؟

ج: حضرت ابوبکر صدیقؓ، اور حضرت عمر فاروقؓ

س: کس صحابی نے کہا تھا کہ نبی جہاں وصال کر جائے اس کو اسی جگہ دفن کیا جاتا ہے؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

س: آپ کے وصال پر حضرت عمر کی کیا حالت تھی؟

ج: وقتی طور پر حواس قائم نہیں رہے۔

س: آپؐ کے وصال پر اور بعد میں کون سب سے زیادہ روتا تھا؟

ج: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا

س: کون سے مشہور صحابی آپؐ کے وصال کے بعد مدینہ چھوڑ کر چلے گئے تھے؟

ج: حضرت بلال رضی اللہ عنہ

س: کہاں گئے؟

ج: شام میں

س: آپؐ کے وصال پر جب تمام صحابہ حزن و ملال کی کیفیت میں تھے تو کس صحابی نے بصیرت افروز خطاب فرمایا؟

ج: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے

س: آپ نے کیا فرمایا تھا؟

ج: تم میں سے جو شخص محمد ﷺ کو پوجا کرتا تھا تو وہ جان لے کہ محمد ﷺ پر موت واقع ہو چکی ہے اور تم میں سے جو شخص اللہ کی عبادت کرتا تھا تو یقیناً اللہ ہمیشہ زندہ رہنے والا ہے کبھی نہیں مرے گا۔

یہ مختصر مگر جامع الفاظ جناب صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کے وصال کے موقع پر ارشاد فرمائے تھے۔

س: آپؐ کے وصال کے وقت آپؐ کے کون سے چچا زندہ تھے؟

ج: حضرت عباس رضی اللہ عنہ

س: کس سورت کے نزول کے بعد آپ کو معلوم ہو چکا تھا کہ اب آپ کے دنیا سے جانے کا وقت قریب ہے؟

ج: سورۂ نصر

س: حضور ﷺ کا وصال حجۃ الوداع کے کتنے عرصہ بعد ہوا؟

ج: تقریباً تین ماہ بعد

س: کیا حضور ﷺ نے اپنی حیات میں با قاعدہ طور پر کسی صحابی کو خلیفہ نامزد کیا تھا؟

ج: کسی کو با قاعدہ طور پر آپ نے خلیفہ نامزد نہیں کیا تھا۔

س: حضور ﷺ نے اپنے بعد کس کو خلیفہ بنانے کے اشارے دیئے تھے؟

ج: حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کو

س: یہ کس کے الفاظ ہیں کہ جس کو حضور ﷺ نے ہمارے دین کی امامت کے لیے مقرر فرمایا ہم کیوں نہ اس کو اپنی دنیاوی معاملات میں امام بنائیں

ج: حضرت علی رضی اللہ عنہ کے یہ الفاظ ہیں۔

س: اپنے خطبہ حجۃ الوداع میں حضور نے کن دو چیزوں کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا تھا کہ اگر ان کو مضبوطی سے تھامے رہو گے تو گمراہ نہیں ہو گے؟

ج: قرآن اور سنت

س: حضور ﷺ کے وصال کے بعد آپ کی کون سی زوجہ سب سے زیادہ عرصہ حیات رہیں؟

ج: حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا

س: کیا حضور ﷺ کے وصال کے بعد کئی صحابہ نے مدینہ چھوڑ دیا تھا؟

ج: جی ہاں

# حرف آخر

الحمد للہ رب العالمین کہ اس کے کرم خصوصی کی وجہ سے کم وقت میں ایسے موضوع پر لکھنے کی توفیق عطا ہوئی اگر میری پوری زندگی بھی اس موضوع پر کام کرتے ہوئے گزرے تو میرے لیے یہ بات باعث افتخار ہوگی سیرت طیبہ پر میں نے کوشش کی ہے کہ زیادہ سے زیادہ نئے سوالات پیش کئے جائیں تا کہ اپنے کریم آقا ﷺ کی صفات عالیہ کا ہر رنگ نظر آ سکے اب میں اپنی اس کوشش میں کس حد تک کامیاب ہوا ہوں یہ فیصلہ کرنا قارئین کا کام ہے۔

اس کے علاوہ جن باتوں میں اختلاف تھا میں نے اس میں بھی وہ بات لکھی ہے جس پر اکثر اہل سیر کا اتفاق ہے اس کے باوجود اگر کہیں آپ کو غلطی نظر آئے تو اس کی اطلاع کرنا آپ کا اخلاقی فریضہ ہے اللہ تعالیٰ میری اس کاوش کو قبول فرما کر اس کو میرے لیے اور اس کتاب کے دیگر معاونین اور قارئین کے لیے ذریعہ نجات بنائے آمین۔

عقیل احمد

